ISSN # 2225-4870

ABC Certified/CPNE Member

یہ ستارے یہ کہکشاں یہ فلک
رہبرِ راہِ زندگانی ہیں!

APRIL 2017




آفاقی معلومات کا علمبردار

# ماہنامہ روحانی آئینہ قسمت لاہور

aienaeqismat@gmail.com
www.aienaeqismat.com.pk

www.zanjani.pk
www.ainaeqismat.com




شرف زہرہ

شرف شمس

## جشنِ مولودِ کعبہ



ASTROLOGY FOR ALL

بیادِ حضرت میراں حسین زنجانی رحمۃ اللہ علیہ پیر بھائی حضرت داتا گنج بخش علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ لاہور

A.B.C سے باقاعدہ منظور شدہ اشاعت

ماہنامہ روحانی آئینہ قسمت لاہور ®

آفاقی علوم کا علمبردار

جلد نمبر 70 | April 2017 | شمارہ نمبر 1

بانیِ ادارہ منجم اعظم الحاج سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی قدس سرہ العزیز

جانشین خاندانِ زنجانیہ عالیہ
شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی
شہزادہ سیّد محمد علی شاہ زنجانی
شہزادہ سیّد محسن علی شاہ زنجانی

بیرون ممالک سالانہ چندہ
مڈل ایسٹ 7000 روپے
انڈیا، ایران، سری لنکا 7000 روپے
یورپ، فار ایسٹ 8000 روپے
امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا 9000 روپے

قیمت 70 روپے
سالانہ چندہ 750 روپے
لائف ممبر شپ 9000 روپے
لائف ممبر شپ 1000 ڈالر For 12 Years





کاشانہ زنجانی 125۔ ڈی، گلبرگ 2
54660
بالمقابل یونین کونسل حضرت میراں حسین زنجانی روڈ نزد مین مارکیٹ لاہور
Ph: 042-35752277 - 35872277
Mobile: 0300-9483758

کاشانہ زنجانی
نزد انصار برنی ٹرسٹ و ہمدرد دواخانہ
آرام باغ روڈ، کراچی-74200
Ph: 021-32217544

کاشانہ زنجانی راولپنڈی
A-19 جی ٹی روڈ (جہلم روڈ)، بالمقابل گالف کلب/آرمی ہاؤس، عقب پی ایس او پٹرول پمپ
PH: 051-8732742
051-8732764






سید انتظار حسین زنجانی ایڈیٹر/پبلشر نے حیدری پریس ریلوے روڈ لاہور سے چھپوا کر کاشانہ زنجانی D-125 گلبرگ 2 لاہور سے شائع کیا

# حمد

ہر طرف کائنات میں تم ہو
صرف بزمِ حیات میں تم ہو
کچھ نہ تھا کائنات میں تم تھے
کچھ نہیں کائنات میں تم ہو
ہر عدم ہر وجود تم سے ہے
یعنی ہر نفی ہر ثبات میں تم ہو
اور کچھ بھی نظر نہیں آتا
میں ہوں یا کائنات میں تم ہو
حق و باطل نہیں ہیں ایک مگر
کعبہ و سومنات میں تم ہو
عکس ہیں حسنِ ذات کے ہی صباؔ
گم جہانِ صفات میں تم ہو

صبا اکبرآبادی

# نعت

میرے لب پر حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی باتیں
تیرگی میں ہیں نور کی باتیں
سب سے اچھا ہے بس حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا نام
سب سے اچھی حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی باتیں
کر مدینے کی بات اے واعظ
چھوڑ حور و قصور کی باتیں
ذکرِ احمدؐ سے ہے بیاں روشن
نور کے لفظ نور کی باتیں
لبِ آدم سے تا مسیح رہیں
آپ ہی کے ظہور کی باتیں
بے کہے سب وہ جانتے ہیں صباؔ
اس دلِ ناصبور کی باتیں

# منقبت



مظفر حسین پاپی

چمن میں پھول بنتا ہے کلی کا
جو ہے فرزند زہراؑ و علیؑ کا
سلیقہ سیکھ لو گر بندگی کا
سکوں مل جائے تم کو زندگی کا
جو ظلم و جور سے روکے کسی کو
یہی تو کام ہے رب کے ولی کا
حکومت جس نے ٹھوکر میں لٹائی
یہ خاصہ ہے سخی ابن سخی کا
ہر ایک مشکل میری آساں ہوئی ہے
لیا ہے نام جب ابن علیؑ کا
تکلّم سیکھ لو اُن سے ہی مظہرؔ
حسن ہیں آئینہ خلق نبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا

## خود ساختہ لیڈر خلیفۃ المسلمین ابوبکر بغدادی کے غائب یا مارے جانے کی خبریں عام ہوں

# عالمی وسیاسی اپریل 2017ء پیشنگوئیاں

زائچہ نیو مون — بحساب ویدک — 58 حمل 22
- خانہ 1: مریخ 18.51، عطارد 1.30
- خانہ 12: قمر، شمس 13.31، 9.11، زہرہ 13.31
- خانہ 11: کیتو 8.56
- خانہ 9: زحل 3.37
- خانہ 5: راہو 8.56
- خانہ 6: مشتری 25.31

28 مارچ 2017ء اسلام آباد بوقت 7 بجکر 58 منٹ

زائچہ نیو مون — بحساب ویدک — 4 جوزا 25
- خانہ 1: عطارد 28.49، مریخ 10.39
- خانہ 12: شمس 27.27، زہرہ 3.10
- خانہ 11: کیتو 8.18
- خانہ 9: زحل 3.40
- خانہ 6: مشتری 23.43، قمر 27.27
- خانہ 5: راہو 8.18

11 اپریل 2017ء اسلام آباد 11 بجکر 9 منٹ

**زائچہ نیو مون:**۔طالع کا حاکم مریخ ہمراہ عطارد طالع کے درجات کو ناظر رہتے ہوئے طالع چوتھے آٹھویں گھر کے منسوبات کو ابھار رہا ہے۔ مریخ کی طاقتور سعد پوزیشن اس بات کا اشارہ ہے کہ اندرون ملک افواج کی سرگرمیوں میں اضافہ ملک میں جاری ردالفساد آپریشن کے تحت دہشت گردوں اوران کے سہولت کاروں کو کیفر کردار تک پہنچانے کا سلسلہ تیزی سے جاری رہے۔ میڈیا عوام میں جذبہ حب الوطنی ابھارے، عسکری اداروں کے زیراثر ترقیاتی کاموں خصوصاً سی پیک میں تیزی وتوانائی کے حصول کے لئے دوست ممالک سے ملکر تعمیر وترقی کے رجحانات میں اضافہ ہو۔ شمس وقمر کا قران بارہویں ہمراہ زہرہ ہونے سے وبائی امراض بیماریاں ہسپتالوں رفاہ عامہ کے اداروں خانقاہیں دربار مزاراور مذہبی امور جیل خانہ جات میں بہتری کے لئے صوبائی حکومتوں کے متعلقہ ادارے متحرک ہونگے زہرہ بارہویں شرف یافتہ مگر غروب ہونے کے سبب حکومتی فلاحی منصوبے جن سے عام آدمی کو سہولت ملے ست رفتاری سے جاری رہیں گے۔ کیتو کی گیارہویں موجودگی پارلیمنٹ میں ہنگامہ آرائی، ممبران اسمبلی آپس میں ایک دوسرے کا وقار مجروح کر سکتے ہیں۔ دسویں گیارہویں کا مشترکہ حاکم زحل نویں اوج یافتہ مگر ابتدائی درجات کے سبب حکمران ممبران اسمبلی سیاسی جمہوری اور تعلیمی اداروں میں بے چینی کا ماحول ملکی سیاسی حالات کے سبب رہے۔ حکومت اور حکمران پارٹی کے خلاف خفیہ قوتیں سرگرم عمل رہیں۔ مرکز اور صوبوں کے مابین اختیاراتی خودمختاری کے مزید مطالبات، سیاسی بے چینی کا سلسلہ بڑھے۔

**زائچہ فل مون:**۔ برج جوزا ذوجسدین میں طالع چوتھے کا مشترکہ حاکم عطارد گیارہویں پارلیمنٹ کے گھر ہمراہ مریخ جو خود گیارہویں کے ساتھ چھٹے کا بھی حاکم مریخ کی یہاں موجودگی پارلیمانی حلقوں کو درہم برہم پریشانیوں سیاسی لوگوں کی آپس میں پارلیمنٹ میں لڑائی جھگڑے تنازعے اور پارٹی اور پارلیمانی ڈسپلن کی خلاف ورزی کے اشارے ہیں۔ افواج پاکستان کا کردار جمہوریت کو بچانے تسلسل قائم رکھنے کے لئے بے حد اہم دکھائی دیتا ہے۔ کیتو کے نویں ہونے کے سبب عدلیہ کے اہم فیصلے ملکی میڈیا میں زیر بحث رہیں۔ کچھ حلقے انہیں ناپسندیدہ بھی قرار دیں۔ ملکی معیشت پر بوجھ بڑھے جس سے مہنگائی سٹاک شیئر میں اُتار چڑھاؤ بعض میڈیا کی غلط رپورٹنگ پر میڈیا کے اداروں کی سبکی اور جرمانہ ہوسکتا ہے جاری کوششوں کے نتیجہ کے طور پر ملک میں معدنیات تیل گیس کے نئے ذخائر دریافت ہوں تھرکول پاور سے بھی اچھی خبریں ملیں۔ دوست ممالک سے بھی انرجی کرائسس سے نمٹنے کیلئے وسائل بڑھیں قمر کی اپنے فطری گھر میں ہمراہ مشتری کے نشست اندرون ملک زراعت کی بہتری کے لئے متعدد منصوبے خصوصاً، سی پیک منصوبے کے سبب گوادر میں پانی کی ضروریات کو پورا کرنے کی طرف ماہرین خصوصی توجہ دیں گے۔

**دیگر ممالک:**۔داعش کی سرکوبی کے لئے امریکی حکومت کئی ممالک سے ملکر مشترکہ منصوبے بنائے اوران پروگراموں پر فوری ایکشن لیکر سخت اقدامات کرے، عرب ممالک مشرق وسطیٰ افغانستان پاکستان اور دیگر ایشیائی ممالک میں داعش (دہشت گردوں) کے خاتمہ کے لئے جنگ کا دائرہ وسیع ہوجائے۔ خصوصاً دمشق (شام) گرد (عراق) کے وہ علاقے جن میں داعش نے خون خرابہ جاری کررکھا ہے۔ وہاں سے انہیں شکست کا سامنہ کرنا پڑے داعش کا خودساختہ لیڈر خلیفۃ المسلمین ابوبکر بغدادی کے غائب یا مارے جانے کی خبریں عام ہوں ے ایران سے سنجیدہ نوعیت کے عالمی سیاسی تناظر پر معاملات کو حل کرنے کے لئے امریکہ دباؤ محسوس کرے۔

**قمر در عقرب**

اس نحس وقت کی ابتداء 12 اپریل 03 بجکر 41 منٹ، خاتمہ 14 اپریل 15 بجکر 26 منٹ تک رہے گی۔
اس دوران آئمہ معصومینؑ کے نزدیک کوئی بھی نیا کام شادی بیاہ نئے کام کا آغاز کرنا بے برکتی کا باعث بنتا ہے۔

# زائچہ برائے چیف آف آرمی سٹاف
# جنرل قمر جاوید باجوہ

از تحریر: سید مبشر علی رضوی، ملتان

1 12 11 10 9
Ke 19:43 Sat
As 21:24 PBh
2 8
Sa 20:59 PSh
Ju 09:39 Mul
Ve 01:44 Mul
3 5 7
Ma 24:51 Pun
Ra 19:43 PPh
Su 25:30 Vis
MeR 17:18 Swa
4 6
Mo 23:29 Asl

ہمارے طالب علمی کے تجزیے کے مطابق جنرل قمر جاوید باجوہ چیف آف آرمی سٹاف 11 نومبر 1960 تقریباً 2 بجے گکھڑ منڈی واقع گوجرانوالہ میں متولد ہوئے۔ لگائے گئے زائچے کے مطابق طالع برج دلو شرقی افق پر طلوع ہے جس کا حاکم ستارہ زحل ہے جو کہ زائچے کے گیارہویں گھر میں موجود ہے۔ باجوہ صاحب کی مون راشی برج سرطان ہے اور شمس برج میزان میں موجود ہے۔ طالع دلو کے لوگ اپنی فرائض کو نہایت ایمان داری سے نبھانے والے لوگ ہوتے ہیں۔ غلط پالیسیاں چاہے عوام کی ہوں یا حکمرانوں کی صاحب دلوان کے خلاف اٹھ کھڑے ہوتے ہیں لیکن وہاں بھی اخلاقیات کو مدنظر رکھ کر ان کے خلاف ایکشن لیتے ہیں۔ دلو لوگ کافی زیرک اور ہمدردانہ مزاج رکھتے ہیں۔ اپنی مرضی سے پہل کرتے ہیں یہ لوگ مستقل مزاج ہوتے ہیں اور کام کی طرف بھرپور توجہ دیتے ہیں نئے خیالات، باصلاحیت اور مکمل فیصلہ کی قوت سے مالامال لوگ ہوتے ہیں ان میں ضد کا عنصر بھی پایا جاتا ہے نئی ایجادات اور سائنس میں خاص دلچسپی لیتے ہیں۔ اگر طالع کا مالک طاقتور ہو جیسا کہ چیف صاحب کے طالع کا مالک ہے لیکن مون راشی سے کچھ کمزور ہو جاتا ہے جس کی وجہ سے ان کی شخصیت پر فکر و سوچ کے ساتھ ساتھ ضد کا عنصر بھی غالب ہے۔ دلو ایک بادی برج ہے ان کو عمر کے بڑھنے کے ساتھ ساتھ جوڑوں میں درد اور ٹانگ میں فریکچر وغیرہ بھی آسکتا ہے۔ ان کے زائچے میں برج سرطان جو کہ چھٹا برج ہے اس میں قمر موجود ہے۔ جو کہ اپنے گھر کا ہونے کی وجہ سے بہت زیادہ طاقتور ہے جو کہ اس امر کی غماضی کرتا ہے کہ دشمنوں کا چیف صاحب پر فتح مند ہونا مشکل ہی نہیں بلکہ ناممکن ہے۔ مون کا اتنا طاقتور ہونا اس بات کی نشانی ہے کہ والدہ سے مکمل شفقت اور دعاوں کا سایہ رہا ہوگا۔ چیف صاحب کے زائچے میں مریخ تیسرے اور دسویں گھر کا مالک ہو کر پانچویں گھر میں موجود ہے جو اس بات کی نشاندہی کرتا ہے کہ وہ انتہائی نڈر کمانڈر رہیں لیکن ہر چیز کو ایک سٹریٹیجی و طریقہ کار اور تحریر و سوچ سے لیکر آگے چلتے ہیں وہ پہل کار ضرور ہیں لیکن عقل اور سوچ کے ساتھ حملہ آور ہوتے ہیں دشمن ان کی سٹریٹیجی کو کبھی بھی نہیں سمجھ سکیں گے۔ اپنے چھوٹے بہن بھائیوں سے کافی خوشیاں حاصل کی ہونگی۔ اعلیٰ صلاحیت اور فطرت کے مالک ہیں یہ تحریر اور تقریر میں کمال کے پیکر ہیں اپنی آخری عمر میں یہ کچھ کتب بھی تحریر کر سکتے ہیں مشتری ان کے زائچے میں دوسرے اور گیارہویں کا مالک ہو کر اپنے ذاتی گیارہویں گھر میں موجود ہے جو کہ اس بات کی طرف اشارہ کرتا ہے کہ وہ ایک اعلیٰ تعلیم یافتہ اور ذہین انسان ہیں ان کی ذہانت کمال درجہ کی ہوگی اور اولاد میں بیٹوں سے خوشیاں ملیں گی۔ شروع سے ہی ھائی پروفائل دوست اور بڑے بھائیوں سے مدد ملی ہوگی۔ زہرہ دوسرے اور نویں گھر کی مالک ہو کر گیارہویں گھر میں اور مون راشی سے چھٹے گھر میں آجاتی ہے۔ شمس کا زائچے میں ڈیبلیٹیشن اور زہرہ کا مون سے چھٹے گھر میں جانا اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ والد کی طرف سے اوائل عمری میں ہی پریشانی آسکتی ہے اور زہرہ کی کمزوری لائف پارٹنر کی صحت کی طرف سے کچھ چھوٹی موٹی پریشانیاں لاسکتی ہے۔ عطارد ان کے زائچے میں پانچویں اور آٹھویں گھر کا مالک ہو کر نویں گھر میں براجمان ہے مرکری کا ڈیپوزیٹر کچھ کمزور ہے جس کی وجہ ان کو پریشانیوں کا سامنا ہو سکتا ہے اور ان کو کسی حد تک حساس بھی بناتا ہے۔ مرکری کا نویں گھر میں ہونا سعادت مندی کی علامت ہے اور نویں گھر کو نیک فال سمجھا جاتا ہے۔ چیف صاحب کی مہادشا مریخ جو کہ پہلے بیان کی جا چکی ہے کہ کافی طاقتور ہے اور انتر دشا مرکری میں ان کو چیف آف آرمی سٹاف کا عہدہ ملا۔ اس وقت ان کی انتر دشا کیتو کی چل رہی ہے اور کیتو کی انتر دشا میں کچھ تھوڑی سی پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ کیتو کے پیریڈ کے بعد وینس کی انتر دشا شروع ہوگی جہاں چیف صاحب اپنی مزید پالیسیوں کو واضح کریں گے اس وقت میں دوست احباب اور روحانی شخصیات ان کے کندھے کے ساتھ کندھا ملا کر ملک کو بہتر کرنے میں مددگار ثابت ہونگے لیکن چیف کا یہ دورانیہ کافی محنت طلب ہوگا لگتا ایسا ہے کہ چیف صاحب کی محنتوں کا ثمر اپنی سروس کے آخر میں ہی مل پائے گا۔ چیف صاحب کے زائچے میں ایک بات واضح ہے کہ وہ نڈر، دلیر اور ایک منصوبہ بندی کے ساتھ پہل کار اور دشمن کے اندر گھس کر مقابلہ کرنے اور فتح حاصل کرنے والے کمانڈر رہیں۔ پاکستانی عوام کو چیف صاحب فتح یابی سے ہر صورت میں ہمکنار کریں گے۔ وہ اپنے طریقے سے کام کرنے والے انسان ہیں۔ ہماری دعا ہے کہ آل محمد کا اللہ ان کو اپنی حفظ و امان میں رکھے اور ان کو دشمنوں کے مقابلے میں کامیابی اور فتح و نصرت نصیب فرمائے۔



# بلاول بھٹو زرداری علم نجوم کی روشنی میں

پاکستان پیپلز پارٹی کے چیئر پرسن بلاول بھٹو زرداری صاحب کی جو تاریخ پیدائش جو ہمیں مل سکی ہے اُس کے مطابق ان کے زائچے میں سیاروں کی پوزیشن کو مدنظر رکھتے ہوئے اُن کی آنے والے ادوار میں اپنی پارٹی کو کس حد تک سہارا دے سکتے ہیں، کا مشاہدہ کرتے ہیں۔ بلاول بھٹو زرداری کی جو تاریخ پیدائش ہمیں مل سکی ہے، وہ درج ذیل ہے۔

تاریخ پیدائش: 21 ستمبر 1988ء

وقت پیدائش: تقریباً ساڑھے گیارہ بجے دن وقت مقام: کراچی

ہمارے علم کے مطابق اُن کا طالع لگن برج عقرب اور مون راشی برج جدی بنتا ہے اور شمس برج سنبلہ میں گیارہویں گھر میں بیٹھا ہے۔ اب ہم زائچے میں دیکھتے ہیں کہ بلاول بھٹو زرداری پیپلز پارٹی کو آگے لے جانے میں کس حد تک کامیاب ہو سکتے ہیں۔ قدرتی طور پر بلاول بھٹو زرداری میں حساسیت پائی جاتی ہے۔ مشتری کا ساتویں گھر میں ہونا اس بات کی نشاندہی کرتا ہے کہ اعلیٰ تعلیم بیرونِ ملک اور رہائش بھی بیرونِ ملک رکھ سکتے ہیں۔ بہت جلد پریشانی میں مبتلا ہو جانے والے انسان ہیں۔ سیاسی کھیل میں اچھا کھلاڑی بننے کے لیے انہیں بہت سا وقت درکار ہے۔ جب تک ان کے زائچے میں راہو کی مہادشا کا دور چل رہا ہے، وہ سیاست میں دلچسپی لیتے ہوئے دکھائی دیں گے۔ 2016ء میں اُن کا سیاست میں دلچسپی لینا اُن کی مہادشا راہو اور اِنتر دشا زحل کی ہونے کی طرف اشارہ کرتا ہے۔ انسان کو ایک چالاک شکاری بنانے میں راہو اہم کردار ادا کرتا ہے۔ چونکہ راہو کو ہیرا پھیری کا گرو بھی مانا جاتا ہے اور سیاست میں ہیرا پھیرا، جھوٹ سے کام لینا ایک اہم مشغلہ سمجھا جاتا ہے اور زحل کو بھی سیاست میں اہمیت حاصل ہے۔ راہو اور زحل کی مشترکہ معاونت کے باعث بلاول بھٹو زرداری صاحب بھی میدان سیاست میں آ گئے۔ اُن کے جوشیلے انداز میں حساسیت اس قدر پائی جاتی ہے کہ وہ کوئٹہ بم دھماکے کے ذکر پر اپنے جذبات قابو نہ رکھ سکے اور رو پڑے۔ وہ ایک درد دل رکھنے والے انسان ہیں۔ اُن کے زائچے میں سات گھروں میں ساتوں سیاروں کا بیٹھنا ایک اہم یوگ کی نشاندہی کرتا ہے، ایسا شخص نوکر چاکر رکھنے والا، پیدائشی طور پر سونے کا چمچ منہ میں لے کر پیدا ہونے والا شخص ہوتا ہے۔ بہتر حال اُن کے زائچے میں جون 2017ء سے عطارد کی اِنتر دشا چل پڑے گی، جو کہ اِن کے زائچے میں کوئی خاص ثمر نہیں دے گا، جو کہ قمر سے دسویں گھر اور طالع عقرب سے بارہویں گھر میں موجود ہو گا اور اِس کے ساتھ ساتھ ڈویژنل چارٹ میں بھی کوئی اچھی پوزیشن نہیں رکھتا۔ ہمارے ناقص علم کے مطابق وہ زیادہ تر اِس ٹائم پیریڈ میں ڈپریشن، ذہنی تناؤ، کمیونیکیشن کے میدان میں مسائل اور دوستوں کی وجہ سے آنے والی پریشانیاں اور کچھ صحت سے متعلقہ مسائل کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ عطارد کو بولنے کی صلاحیت، سماجی حیثیت اور خود اعتمادی کے لیے بھی دیکھا جاتا ہے۔ اِن چیزوں کی عطارد کے پیریڈ کے دوران کمی واقع ہو سکتی ہے۔ اِس لیے اِن کو اپنی صحت اور جلدی بیماریوں کو دیکھنے کی ضرورت ہو گی۔ سیاسی میدان میں پروان چڑھنے میں مشکلات پیش آ سکتی ہیں۔ اُس کے لیے بلاول کو اپنے والد کا سہارا لینا ضروری ہو گا، تبھی وہ میدانِ سیاست میں کچھ کر سکنے کے قابل ہو سکتے ہیں۔ ہمارے تجزیے کے مطابق بلاول بھٹو زرداری صاحب کا زائچہ کچھ ایسا دکھائی نہیں دے رہا کہ وہ پاکستان پیپلز پارٹی کے لیے کچھ سکیں اور پارٹی کو قائد عوام ذوالفقار علی بھٹو کے طرز سیاست پر چلا سکیں۔

ٹرانزٹ میں اگلے دو سال کے لیے مشتری اِن کے بارہویں اور زحل اِن کے دوسرے گھر میں آ جائے گا۔ پیدائشی قمر سے زحل بارہویں گھر میں اور مشتری دسویں گھر میں ہو گا۔ زحل طالع سے دوسرے گھر میں اور مشتری طالع سے بارہویں گھر میں ہو گا۔ اس کے ساتھ ساتھ اِن کی ساڑھ ستی کا دور شروع ہو جائے گا۔ یہ صورت حال بھی اس بات کی نشاندہی کرتی ہے کہ بلاول صاحب کو ملے جلے رجحانات کا سامنا رہے گا۔ اپنی پارٹی کو سہارا دینے کے لیے ابھی کافی لمبا عرصہ طے کرنا پڑے گا۔ واللہ اعلم بالصواب

آئینہ قسمت

# شبِ معراج النبی مبارک

# فضائل ماہ رجب المرجب

انتخاب: شہزادہ حافظ سیّد محسن علی زنجانی

رجب، ترجیب سے مشتق ہے جس کے معنی تعظیم کے ہیں اسے اصب بھی کہا گیا ہے کیونکہ اس میں توبہ کرنے والوں پر رحمت انڈیلی جاتی ہے اور نیک عمل کرنے والوں پر قبولیت کے انوار کا فیضان ہوتا ہے اسے اصم بھی کہا گیا کیونکہ اس میں جنگ وقتال وغیرہ محسوس نہیں کیا جاتا۔ ایک قول یہ ہے کہ رجب جنت کی ایک نہر کا نام ہے جس کا پانی دودھ سے زیادہ سفید، شہد سے زیادہ میٹھا اور برف سے زیادہ ٹھنڈا ہے اس کا پانی وہی پئے گا جو رجب میں روزے رکھتا ہے۔

فرمان نبوی ﷺ ہے کہ رجب اللہ کا مہینہ، شعبان میرا مہینہ اور رمضان میری اُمت کا مہینہ ہے۔ رمز شناس لوگوں کا کہنا ہے کہ رجب کے تین حروف ہیں۔ را، جیم اور باء را سے مراد رحمت الٰہی، جیم سے بندہ کے جرم اور غلطیاں اور با سے اللہ تعالیٰ کی مہربانیاں ہیں۔ گویا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ میں اپنے بندے کے گناہوں کو بخش کر اسکو اپنی رحمت اور مہربانیوں میں سمو لیتا ہوں۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جس نے رجب کی ستائیسویں کا روزہ رکھا اس کیلئے ساٹھ ماہ کے روزوں کا ثواب لکھا جاتا ہے۔ یہ پہلا دن ہے جس میں حضرت جبرائیل علیہ السلام حضور اکرم ﷺ کے لئے پیغام الٰہی لے کر نازل ہوئے اور اسی ماہ میں حضور اکرم ﷺ کو معراج شریف کا شرف حاصل ہوا۔

فرمان نبوی ﷺ ہے کہ باخبر ہو جاؤ؟ رجب اللہ تعالیٰ کا ماہِ اصم ہے جس نے رجب میں ایک دن ایمان اور طلب ثواب کی نیت سے روزہ رکھا اس نے اللہ تعالیٰ کی عظیم رضا مندی کو اپنے لئے واجب کر لیا۔ کہا گیا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے مہینوں میں سے چار مہینوں کو زینت بخشی ہے، ذیقعد، ذی الحجہ، محرم اور رجب۔ اسی لئے فرمان الٰہی ہے کہ منها اربعة حرم (پارہ 10، سورۃ توبہ، آیت 36) یعنی ''ان مہینوں میں سے چار مہینے حرمت والے ہیں'' ان میں سے تین ملے ہوئے ہیں اور ایک تنہا ہے اور وہ ہے ماہ رجب المرجب روایت ہے کہ جب رجب کے اولین جمعہ کی ایک تہائی رات گزرتی ہے تو کوئی فرشتہ باقی نہیں رہتا مگر سب رجب کے روزہ داروں کے لئے بخشش کی دُعا کرتے ہیں۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے حضور اکرم ﷺ نے فرمایا ''جس نے ماہ حرام (رجب) میں تین روزہ رکھے اس کے لئے نو سال کی عبادت کا ثواب لکھا جاتا ہے'' آپ رضی اللہ عنہ نے یہ بھی فرمایا میرے دونوں کان بہرے ہوں گر میں نے حضور اکرم ﷺ سے یہ بات نہ سنی ہو۔

## رسول کریم ﷺ اللہ سے پچاس کی بجائے پانچ نمازوں کا تحفہ لے کر آئے

''پاک ہے وہ ذات جو اپنے محبوب بندے (حضرت محمد ﷺ) کو راتوں رات مسجد حرام سے مسجد اقصیٰ کی طرف لے گیا جس کے اردگرد ہم نے برکت رکھی ہے اس لئے کہ ہم اسے اپنی قدرت کی نشانیاں دکھائیں۔ بے شک وہ (اللہ تبارک وتعالیٰ) سنتا اور دیکھتا ہے۔'' (بنی اسرائیل، 1)

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول کریم ﷺ نے فرمایا: ''جس رات مجھے معراج ہوا، میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کی قبر کے پاس سے گزرا لال ٹیلے ریت کے پاس تو وہ اپنی قبرِ انور میں کھڑے نماز پڑھ رہے تھے۔''

(مسلم حدیث نمبر 2375)

آپ ﷺ فرماتے ہیں جب میں براق پر جا رہا تھا تو راستے میں اللہ تبارک و تعالیٰ کی ایک مخلوق دیکھی جو باآواز بلند کہہ رہی تھی۔ السلام علیك یا اوّل السلام علیك یا آخر السلام علیك یا حاشر۔ تو حضرت جبرائیل نے عرض کیا، انہیں جواب عطا فرمائیے تو میں نے انہیں جواب دیا۔ حضرت جبرائیل علیہ السلام نے کہا یہ جو آپ کو سلام کر رہے ہیں حضرت ابراہیم علیہ السلام، حضرت موسیٰ علیہ السلام اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام ہیں۔ (ابن کثیر، جلد 3، ص 8)

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، نبی کریم ﷺ براق پر روانہ ہوئے۔ ایک جگہ حضرت جبرائیل علیہ السلام نے عرض کیا کہ اُتر کر نماز پڑھئے۔ آپ ﷺ نے نماز پڑھی پھر حضرت جبرائیل علیہ السلام نے عرض کیا: آپ جانتے

ہیں کہ آپ ﷺ نے کہاں نماز پڑھی؟ پھر خود ہی کہا یہ مقام طیبہ ہے، جہاں آپ ﷺ ہجرت کر کے تشریف لائے گئے۔ پھر روانہ ہوئے، ایک اور مقام پر آ کر عرض کیا کہ یہاں بھی اُتر کر نماز پڑھ لیجئے، عرض کیا یہ طور سینا ہے جہاں حضرت موسیٰ علیہ السلام اللہ تعالیٰ سے کلام فرماتے تھے۔ پھر روانہ ہوئے اور تھوڑی ہی دیر بعد عرض کیا، اُتریئے اور نماز پڑھئے اور عرض کیا یہ بیت اللحم شریف ہے یہاں حضرت عیسیٰ علیہ السلام پیدا ہوئے تھے۔ (مواہب الرحمٰن، جلد 5، ص 11)

جب نبی کریم ﷺ مسجد اقصیٰ میں تشریف لے گئے وہاں حضرت آدم علیہ السلام سے لے کر حضرت عیسیٰ علیہ السلام تک تمام انبیاء کرام پہلے سے موجود تھے۔ آپ ﷺ کی تشریف آوری کے بعد سلسلہ تقاریر شروع ہوا۔

حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اپنے رب کی ثناء بیان کے بعد کہا ”اللہ تبارک وتعالیٰ کا شکر ہے جس نے مجھے اپنا خلیل بنایا اور مجھے بہت بڑا ملک عطا فرمایا اور میری اُمت ایسی فرمانبردار بنائی کہ اُن کی اقتداء کی جاتی ہے، اُسی نے مجھے آگ سے بچایا اور اُسے میرے لئے ٹھنڈی اور سلامتی والا بنا دیا۔“ (ابن کثیر، جلد 3، ص 81)

حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اپنے رب کی ثناء بیان کرنے کے بعد فرمایا: ”اللہ کی مہربانی ہے کہ اُس نے مجھ سے کلام فرمایا، میرے دشمنوں آل فرعون کو ہلاک فرمایا، میری اُمت میں ایسی جماعت رکھی جو حق کی آبادی اور حق کے ساتھ عدل کرنے والی تھی۔“ (البدایہ النہایہ جلد 3، جز 277)

حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے حمد وثناء کے بعد فرمایا: ”الحمد للہ اللہ تبارک وتعالیٰ نے مجھے اپنا کلمہ بتایا اور میری مثال حضرت آدم علیہ السلام کی سی ہے جنہیں مٹی سے پیدا کر کے فرمایا ہو جا اور وہ ہو گئے تھے۔ اُس نے مجھے کتاب وحکمت، تورات اور انجیل سکھائی۔ میں مٹی کا پرندہ بناتا پھر اُس میں پھونک مارتا تو وہ بحکم الٰہی زندہ پرندہ بن کر اُڑ جاتا۔ میں پیدائشی اندھوں اور جذامیوں کو بحکم خدا اچھا کر دیتا تھا۔ اللہ تبارک وتعالیٰ کی اجازت سے مردہ زندہ کرتا تھا۔ مجھے اس نے اُٹھا لیا مجھے پاک صاف کر دیا۔ مجھے اور میری والدہ کو شیطان سے بچا لیا۔ ہم پر شیطان کا کچھ دخل نہ تھا۔ (البدایہ والنہایہ جلد 3، جز 2، ص 277)

آپ ﷺ نے فرمایا: اے انبیاء کرام علیہم السلام آپ سب نے اللہ تعالیٰ کی تعریفیں بیان فرمائیں ہیں، اب میں کرتا ہوں۔ ”اللہ تبارک وتعالیٰ کے لئے حمد و ثناء ہے جس نے مجھے رحمتہ اللعالمین بنا کر اپنی تمام مخلوق کے لئے ڈر سنانے والا اور خوشخبری سنانے والا بنا کر بھیجا ہے۔ مجھ پر فرقان نازل فرمایا جس میں ہر چیز کا بیان ہے۔ میری اُمت کو دوسری تمام اُمتوں سے افضل بنایا جو اوروں کی بھلائی کے لئے بنائی گئی ہے۔ اسے بہترین اُمت بنایا گیا ہے، آخری اُمت بنایا گیا ہے، میرا سینہ کھولا گیا اور مجھ سے میرا بوجھ اُتارا، میرا ذکر بلند فرمادیا، مجھے شروع کرنے والا اور ختم کرنے والا بنایا گیا۔ اس پر حضرت ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا: انہی وجوہات سے آپ ﷺ افضل ہیں۔“ (مجمع الزوائد، جلد 1، ص 69)

# 13 رجب جشنِ مولودِ کعبہ
# حضرت علی کرم اللہ وجہہ
## کی ولادت کے حوالے سے خصوصی تحریر

سید محمد علی زنجانی

> جس نے اپنے آپ کو پہچانا اس نے خدا کو پہچانا۔

حضرت علی کرم اللہ وجہہ (661,599) رجب کی تیرہ تاریخ کو شہر مکہ میں خانہ کعبہ میں پیدا ہوئے۔ آپ کے والد کا نام ابوطالب اور والدہ کا نام فاطمہ بنت اسد ہے۔ حضرت علی علیہ السلام پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے چچا زاد بھائی ہیں بچپن میں پیغمبر کے گھر آئے اور وہیں پرورش پائی۔ پیغمبر کی زیر نگرانی آپ کی تربیت ہوئی۔ حضرت علی علیہ السلام پہلے مرد تھے جنہوں نے اسلام کا اظہار کیا۔ آپ کی عمر اس وقت تقریباً دس یا گیارہ سال تھی

حضرت فاطمہ علیہا السلام اور مولا علی علیہ السلام کی زندگی گھریلو زندگی کا ایک بے مثال نمونہ تھی مرد اور عورت آپس میں کس طرح ایک دوسرے کے شریک حیات ثابت ہو سکتے ہیں۔ آپس میں کس طرح تقسیم عمل ہونا چاہیے اور کیوں کر دونوں کی زندگی ایک دوسرے کے لیے مددگار ہو سکتی ہے، وہ گھر دنیا کی آرائشوں سے دور، راحت طلبی اور تن آسانی سے بالکل علیحدہ تھا، محنت اور مشقت کے ساتھ ساتھ دلی اطمینان اور آپس کی محبت و اعتماد کے لحاظ سے ایک جنت بنا ہوا تھا۔

## جہاد

مدینہ میں آکر پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو مخالف گروہ نے آرام سے بیٹھنے نہ دیا۔ آپ کے وہ پیرو جو مکہ میں تھے انہیں طرح طرح کی تکلیفیں دی جانے لگیں بعض کو قتل کیا۔ بعض کو قید کیا اور بعض کو زدوکوب کیا اور تکلیفیں پہنچائیں۔ پہلے ابوجہل اور غزوہ بدر کے بعد ابوسفیان کی قیادت میں مشرکینِ مکہ نے جنگی تیاریاں کیں یہی نہیں بلکہ اسلحہ اور فوج جمع کر کے خود رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے خلاف مدینہ پر چڑھائی کر دی، اس موقع پر رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا اخلاقی فرض تھا کہ وہ مدینہ والوں کے گھروں کی حفاظت کرتے جنہوں نے کہ آپ کو انتہائی ناگوار حالات میں پناہ دی تھی اور آپ کی نصرت و امداد کا وعدہ کیا تھا، آپ نے یہ کسی طرح پسند نہ کیا کہ آپ شہر کے اندر آکر مقابلہ کریں اور دشمن کو یہ موقع دیں کہ وہ مدینہ کی پر امن آبادی اور عورتوں اور بچوں کو بھی پریشان کر سکے۔ گو آپ کے ساتھ تعداد بہت کم تھی لیکن صرف تین سو تیرہ آدمی تھے، ہتھیار بھی نہ تھے مگر آپ نے یہ طے کر لیا کہ آپ باہر نکل کر دشمن سے مقابلہ کریں گے چنانچہ پہلی جنگ اسلام کی ہوئی۔ جو غزوہ بدر کے نام سے مشہور ہے۔ اس جنگ میں رسول پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے چچا زاد بھائی عبیدہ ابن حارث ابن عبدالمطلب اس جنگ میں شہید ہوئے۔ علی ابن ابوطالب کرم اللہ وجہہ کو جنگ کا یہ پہلا تجربہ تھا۔ 25 برس کی عمر تھی مگر جنگ کی فتح کا سہرا حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے سر رہا۔ جتنے مشرکین قتل ہوئے تھے ان میں سے آدھے مجاہدین کے ہاتھوں قتل ہوئے تھے اس کے بعد غزوہ احد، غزوہ خندق، غزوہ خیبر اور غزوہ حنین یہ وہ بڑی جنگیں ہیں جن میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ رہ کر اپنی بے نظیر بہادری کے جوہر دکھلائے۔

تقریباً ان تمام لڑائیوں میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو علمداری کا عہدہ بھی حاصل رہا۔ تمام جنگوں میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے بڑی بہادری اور ثابت قدمی دکھائی اور انتہائی استقلال، تحمل اور شرافتِ نفس سے کام لیا جس کا اقرار خود ان کے دشمن بھی کرتے تھے۔ غزوہ خندق میں دشمن کے سب سے بڑے سورما عمرو بن عبدود کو جب آپ نے مغلوب کر لیا اور اس کا سر کاٹنے کے لیے اس کے سینے پر بیٹھے تو اس نے آپ کے چہرے پر لعب دہن پھینک دیا۔ آپ کو غصہ آ گیا اور آپ اس کے سینے پر سے اتر آئے۔ صرف اس خیال سے کہ اگر غصے میں اس کو قتل کیا تو یہ عمل محض خدا کی راہ میں نہ ہوگا بلکہ خواہش نفس کے مطابق ہوگا۔

> دین خدا کو لوگوں سے بلکہ حق کی علامتوں سے پہچاننا چاہیے۔

## خدمات

جہاد سمیت اسلام اور پیغمبر اسلام کے لیے کسی کام کے کرنے میں آپ کو انکار

نہ تھا۔ یہ کام مختلف طرح کے تھے رسول ﷺ کی طرف سے عہد ناموں کا لکھنا خطوط تحریر کرنا آپ علیہ السلام کے ذمہ تھا اور لکھے ہوئے اجزائے قرآن کے امانتدار بھی آپ تھے۔ اس کے علاوہ یمن کی جانب تبلیغ اسلام کے لیے پیغمبر ﷺ نے آپ علیہ السلام کو روانہ کیا جس میں آپ کی کامیاب تبلیغ کا اثر یہ تھا کہ سارا یمن مسلمان ہوگیا جب سورہ برأت نازل ہوئی تو اس کی تبلیغ کے لیے بحکم خدا آپ ہی مقرر ہوئے اور آپ علیہ السلام نے جا کر مشرکین کو سورۃ برأت کی آیتیں سنائیں۔ اس کے علاوہ رسالت مآب ﷺ کی ہر خدمت انجام دینے پر تیار رہتے تھے۔ یہاں تک کہ یہ بھی دیکھا گیا کہ رسول ﷺ کی جوتیاں اپنے ہاتھ سے سی رہے ہیں حضرت علی علیہ السلام اسے اپنے لیے باعثِ فخر سمجھتے تھے۔

امر بالمعروف اور نہی عن المنکر موت کو جلد قریب نہیں آنے دیتے۔

## اعزاز

حضرت علی علیہ السلام کی امتیازی صفات اور خدمات کی بنا پر رسول کریم ﷺ ان کی بہت عزت کرتے تھے اور اپنے قول اور فعل سے ان کی خوبیوں کو ظاہر کرتے رہتے تھے۔ جتنے مناقب حضرت علی رضی اللہ عنہ کے بارے میں احادیث نبوی میں موجود ہیں، کسی اور صحابی رسول کے بارے میں نہیں ملتے۔ مثلاً آنحضور ﷺ کے یہ الفاظ: "**علی علیہ السلام مجھ سے ہیں اور میں علی علیہ السلام سے ہوں**" **کبھی یہ کہا کہ "میں علم کا شہر ہوں اور علی علیہ السلام اس کا دروازہ ہے، کبھی یہ کہا "تم سب میں بہترین فیصلہ کرنے والا علی علیہ السلام ہے۔ کبھی یہ کہا "علی علیہ السلام کو مجھ سے وہ نسبت ہے جو ہارون کو موسیٰ سے تھی"۔ کبھی یہ کہا "علی علیہ السلام مجھ سے وہ تعلق رکھتے ہیں جو روح کو جسم سے یا سر کو بدن سے ہوتا ہے۔"**

کبھی یہ کہ "**وہ خدا اور رسول ﷺ کے سب سے زیادہ محبوب ہیں**" یہاں تک کہ مباہلہ کے واقعہ میں **حضرت علی کرم اللہ وجھہ کو نفسِ رسول کا خطاب ملا۔** عملی اعزاز یہ تھا کہ مسجد میں سب کے دروازے بند ہوئے تو علی کرم اللہ وجہہ کا دروازہ کھلا رکھا گیا۔ جب مہاجرین وانصار میں بھائی چارہ کیا گیا تو حضرت علی علیہ السلام کو پیغمبر ﷺ نے اپنا دُنیا و آخرت میں بھائی قرار دیا اور سب سے آخر میں غدیر خم کے میدان میں ہزاروں مسلمانوں کے مجمع میں حضرت علی علیہ السلام کو اپنے ہاتھوں پر بلند کر کے یہ اعلان فرما دیا کہ "**جس کا میں مولا (مددگار، سرپرست) ہوں اس کا علی بھی مولا ہیں۔**"

## بعدِ رسول ﷺ

جس نے زندگی بھر پیغمبر کا ساتھ دیا وہ بعد رسول ﷺ کو کس طرح چھوڑتا، چنانچہ رسول ﷺ کی تجہیز و تکفین اور غسل وکفن کا تمام کام حضرت علی علیہ السلام ہی کے ہاتھوں ہوا اور قبر میں آپ علیہ السلام ہی نے رسول ﷺ کو اُتارا۔ اس کے علاوہ بطور خود خاموشی کے ساتھ اسلام کی روحانی اور علمی خدمت میں مصروف رہے۔ قرآن کو ترتیب نُزول کے مطابق ناسخ ومنسوخ اور محکم اور متشابہ کی تشریح کے ساتھ مرتب کیا۔ مسلمانوں کے علمی طبقے میں تصنیف و تالیف کا اور علمی تحقیق کا ذوق پیدا کیا اور خود بھی تفسیر اور کلام اور فقہ واحکام کے بارے میں ایک مفید علمی ذخیرہ فراہم کیا۔ بہت سے ایسے شاگرد تیار کئے جو مسلمانوں کی آئندہ علمی زندگی کیلئے معمار کا کام انجام دے سکیں، زبان عربی کی حفاظت کیلئے علم نحو کی داغ بیل ڈالی اور فن صرف اور معانی بیان کے اصول کو بھی بیان کیا اس طرح یہ سبق دیا کہ اگر ہوائے زمانہ مخالف بھی ہوا اور اقتدار نہ بھی تسلیم کیا جائے تو انسان کو گوشہ نشینی اور کسمپرسی میں بھی اپنے فرائض کو فراموش نہ کرنا چاہیے۔ ذاتی اعزاز اور منصب کی خاطر مفادملّی کو نقصان نہ پہنچایا جائے اور جہاں تک ممکن ہو انسان اپنی ملّت، قوم اور مذہب کی خدمت ہر حال میں کرتا رہے۔

## خلافت

پچیس برس تک رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد حضرت علی علیہ السلام نے خانہ نشینی میں بسر کی 35ھ میں مسلمانوں نے خلافت ُاسلامی کا منصب حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے سامنے پیش کیا۔ آپ علیہ السلام نے پہلے انکار کیا، لیکن جب مسلمانوں کا اصرار بہت بڑھ گیا تو آپ علیہ السلام نے اس شرط سے منظور کیا کہ میں بالکل قران اور سنتِ پیغمبر کے مطابق حکومت کروں گا اور کسی رورعایت سے کام نہ لوں گا۔ مسلمانوں نے اس شرط کو منظور کیا اور آپ علیہ السلام نے خلافت کی ذمہ

داری قبول کی۔مگر زمانہ آپ کی خالص مذہبی سلطنت کو برداشت نہ کرسکا،آپ کے خلاف بنی امیہ اور بہت سے وہ لوگ کھڑے ہو گئے جنہیں آپ علیہ السلام کی مذہبی حکومت میں اپنے اقتدار کے زائل ہونے کا خطرہ تھا،آپ علیہ السلام نے ان سب سے مقابلہ کرنا اپنا فرض سمجھا اور **جمل#** اور **صفین#** اور **نهروان#** کی خون ریز لڑائیاں ہوئیں۔جن میں حضرت علی بن ابی طالب علیہ السلام نے اسی شجاعت اور بہادری سے جنگ کی جو **بدر و احد و خندق وخیبر** میں کسی وقت دیکھی جا چکی تھی اور زمانہ کو یاد تھی۔ان لڑائی جھگڑوں کی وجہ سے آپ علیہ السلام کو موقع نہ مل سکا کہ آپ جیسا دل چاہتا تھا اس طرح اصلاح فرمائیں۔ پھر بھی آپ علیہ السلام نے اس مختصر مدت میں اسلام کی سادہ زندگی، مساوات اور نیک کمائی کے لیے محنت و مزدوری کی تعلیم کے نقش تازہ کر دیے آپ علیہ السلام شہنشاہِ اسلام ہونے کے باوجود کھجوروں کی دکان پر بیٹھنا اور اپنے ہاتھ سے کھجوریں بیچنا بُرا نہیں سمجھتے تھے، پیوند لگے ہوئے کپڑے پہنتے تھے،غریبوں کے ساتھ زمین پر بیٹھ کر کھانا کھا لیتے تھے۔جو روپیہ بیت المال میں آتا تھا اسے تمام مستحقین پر برابر سے تقسیم کرتے تھے۔

> جس کی باتیں زیادہ ہوں گی اس کی خطائیں زیادہ ہوں گی۔

## شہادت

حضرت علیہ السلام کو 19 رمضان 40ھ کو صبح کے وقت مسجد میں عین حالتِ نماز میں ایک زہر میں بجھی ہوئی تلوار سے زخمی کیا گیا۔ جب آپ علیہ السلام کے قاتل کو گرفتار کر کے آپ علیہ السلام کے سامنے لائے اور آپ علیہ السلام نے دیکھا کہ اس کا چہرہ زرد ہے اور آنکھوں سے آنسو جاری ہیں تو آپ علیہ السلام کو اس پر بھی رحم آ گیا اور اپنے دونوں فرزندوں حضرت حسن علیہ السلام اور حضرت حسین علیہ السلام کو ہدایت فرمائی کہ یہ تمہارا قیدی ہے اس کے ساتھ کوئی سختی نہ کرنا جو کچھ خود کھانا وہ اسے کھلانا۔ اگر میں اچھا ہو گیا تو مجھے اختیار ہے میں چاہوں گا تو سزا دوں گا اور چاہوں گا تو معاف کردوں گا اور اگر میں دنیا میں نہ رہا اور تم نے اس سے انتقام لینا چاہا تو اسے ایک ہی ضرب لگانا، کیونکہ اس نے مجھے ایک ہی ضرب لگائی ہے اور ہر گز اس کے ہاتھ پاؤں وغیرہ قطع نہ کیے جائیں، اس لیے کہ یہ تعلیم اسلام کے خلاف ہے، دو روز تک حضرت علی علیہ السلام بستر بیماری پر انتہائی کرب اور تکلیف کے ساتھ رہے آخر کار زہر کا اثر جسم میں پھیل گیا اور 21 رمضان کو نماز صبح کے وقت آپ علیہ السلام کی وفات ہوئی۔حضرت حسن علیہ السلام و حضرت حسین علیہ السلام نے تجہیز و تکفین کی اور پشتِ کوفہ پر نجف کی سرزمین میں دفن کیے گئے۔

## حضرت علی کی ہدایات حکمرانوں کے لئے

حضرت علی شیر خدا کرم اللہ وجہہ نے حضرت مالک بن اشتر کو مصر کا گورنر مقرر کیا اس موقع پر ان کے نام ایک مراسلہ میں انہیں اُمور سلطنت کے بارے میں ہدایات دیں جو ہر دور میں مشعل راہ ہیں۔آپ علیہ السلام نے فرمایا:"یاد رکھو جو کوئی خدا کے بندوں پر ظلم کرتا ہے تو خدا اپنے مظلوم بندوں کی طرف سے اس کا حریف بن جاتا ہے اور معلوم ہے کہ خدا جس کا حریف بن جائے اس کی حجت باطل ہو جاتی ہے۔یاد رکھو! خدا مظلوموں کی سنتا اور ظالم کی تاک میں رہتا ہے اور یہ بھی یاد رہے کہ خاص الخاص لوگوں میں وہی تمہاری نگاہ میں سب سے زیادہ مقبول ہوں جو زیادہ سے زیادہ کڑوی بات تم سے کہہ سکتے ہوں، ان کاموں میں تمہارا ساتھ دینے سے انکار کر سکتے ہوں جو خدا اپنے بندوں کے لئے ناپسند فرما چکا ہو۔اہل تقویٰ وصدق کو اپنا مصاحب بنانا، انہیں ایسی تربیت دینا کہ تمہاری جھوٹی تعریف کبھی نہ کریں کیونکہ تعریف کی بھرمار سے آدمی میں غرور پیدا ہوتا ہے جسے اللہ تعالیٰ پسند نہیں کرتا"۔

اگر قول علی کرم اللہ وجہہ پر آج کے حکمران عمل کریں تو اپنا اور عوام کا مستقبل تباہ ہونے سے بچا سکتے ہیں۔

## ارشاداتِ حضرت علی علیہ السلام

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں، جو شخص 6 صفات کو اپنے اندر پیدا کر لے، اس کو جنت حاصل کرنے اور جہنم سے بچنے کیلئے محنت نہیں کرنی پڑے گی۔



حضرت علی علیہ السلام ارشاد فرماتے ہیں، 6 چیزیں (حقیقت میں بہت بڑی) نعمتیں ہیں:

1:۔ دین اسلام
2:۔ قرآن مجید
3:۔ نبی کریم ﷺ
4:۔ عافیت
5:۔ پردہ پوشی
6:۔ لوگوں سے بے نیازی

**فرمانِ رسول اللہ ﷺ**

مرنے کے بعد سب کا نامہ اعمال بند ہو جاتا ہے
سوائے اس کے جس نے صدقہ دیا اور نیک اولاد
اور نیکی کا راستہ چھوڑا۔

آپ علیہ السلام نے مزید ارشادت فرمائے:

1:۔ جو شخص قرآن پاک کے ساتھ نشست و برخاست رکھے گا اس کی ہدایت میں زیادتی ہوگی اور جہالت میں کمی ہوگی۔

2:۔ جو شخص امر بالمعروف کرتا ہے وہ مومنین کی پشت مضبوط کرتا ہے۔

3:۔ جو شخص نہی عن المنکر کرتا ہے وہ کافروں کی ناک رگڑتا ہے۔

4:۔ (خبردار) دوسروں کے غلام مت بنو کیونکہ اللہ تعالیٰ نے تمہیں آزاد خلق فرمایا ہے۔

5:۔ اچھا برتاؤ جس کی اصلاح نہ کر سکے اچھی جزا اس کی اصلاح کر سکتی ہے۔

6:۔ یا علیؑ میری امت کی ہلاکت ہر چرب زبان منافق کے ہاتھوں ہوگی۔

7:۔ تمہاری نظر میں بدکار اور نیکوکار ہرگز برابر نہ ہونا چاہیے۔

8:۔ جو اپنے لیے پسند کرو دوسروں کیلئے بھی پسند کرو اور جو اپنے لیے پسند نہ کرو اس کو دوسروں کیلئے بھی پسند نہ کرو۔

9:۔ جس کا تقویٰ کم ہوگا اس کا قلب مردہ ہو جائے گا۔

10:۔ یہ نہ دیکھو کس نے کہا یہ دیکھو کیا کہا۔

11:۔ جس شخص کی کلام میں یاد خدا نہ ہو وہ بیہودہ ہے۔

12:۔ جس کی گفتگو میں یاد خدا ہو اور اپنے گناہوں پر روتا ہو لوگ اس کے شر سے محفوظ رہیں گے۔

13:۔ بیٹے کیلئے ضروری ہے کہ معصیت خدا کے علاوہ ہر چیز میں باپ کی اطاعت کرے۔

14:۔ طولانی آرزوئیں اور خواہشوں کی پیروی حق سے روک دیتی ہے۔

15:۔ جو اپنے باطن کی اصلاح کرتا ہے خدا تعالیٰ اسکے ظاہر کی اصلاح کرتا ہے۔

16:۔ جو اپنے اور اپنے خالق کے درمیان اصلاح کر لیتا ہے خدا تعالیٰ اس اور لوگوں کے درمیان اصلاح کر دیتا ہے۔

17:۔ جو اپنے دین کیلئے کام کرتا ہے خدا تعالیٰ اس کی دنیا کی کفالت کرتا ہے۔

18:۔ ہر شخص کی قدر و قیمت ان نیکیوں سے وابستہ ہوتی ہے جن کو وہ انجام دیتا ہے۔

19:۔ اس فرزند آدم کو فخر کرنے کا کیا حق ہے جس کی ابتداء نطفہ اور انتہا مردہ ہو۔

20:۔ احمق کے ساتھ ہم نشینی نہ کرو کیونکہ وہ اپنے احمقانہ عمل کو تیرے سامنے خوبصورت بنائے گا۔

21:۔ نیک انسان دوسرے کے بارے میں بدگمانی نہیں کرتا کیونکہ وہ سب کو اپنے جیسا سمجھتا ہے۔

22:۔ جو شخص خداوند عالم کی خاطر کسی چیز کو ترک کر دیتا ہے خدا تعالیٰ اس سے بہتر عطا کرتا ہے۔

23:۔ بخاطر خدا فقراء و مساکین کو اپنے ساتھ زندگی میں شریک کریں۔

24:۔ مسکین خدا کا بھیجا ہوا ہے اس کو انکار کرنا خدا کو انکار کرنا ہے جس نے اس کو عطا کیا گویا اس نے خدا کو عطا کیا ہے۔

25:۔ اپنی مشکل کے حل کے لئے اپنے والدین کی قبر پر جاؤ اور ان کے لئے دعا کرنے کے بعد اپنی حاجت طلب کرو۔

26:۔ جب کوئی خبر سنیں تو بغیر غور و فکر اس پر عمل نہ کریں کیونکہ باتونی زیادہ اور سوچ بچار کرنے والے بہت کم ہوتے ہیں۔

27:۔ احمق کی علامت یہ ہے کہ وہ بہت رنگ بدلتا ہے۔

28:۔ جو شخص اپنے آپ کو تہمت کی جگہوں سے دور نہیں رکھتا بدگمانی کی صورت میں اپنے آپ کو سرزنش کرے۔

29:۔ اپنے مہمان کی عزت و تکریم کرو اگرچہ ظاہراً حقیر ہو، اپنے والد اور استاد کی عزت کے لئے کھڑا ہو جا اگرچہ تو بادشاہ ہے۔

30:۔ جو شخص بغیر تجربہ کے کوئی کام کرتا ہے دھوکہ کھاتا ہے اور جو حق کے ساتھ ٹکراتا ہے وہ تباہ ہو جاتا ہے۔

31:۔ بچوں کو نماز کی تعلیم دو اور جب وہ سن بلوغ کو پہنچیں اور نماز میں سستی کریں تو ان کو سزا دو۔

# دربارِ مصطفائی کا روحانی فیض

## نظراتِ سیّارگان کے عملیات برائے ماہِ اپریل 2017ء

آسمانی کونسل میں نظراتِ سیارگان کی عملیات وتعویذات کی تیاری میں ایسے ہی اہمیت رکھتی ہے جیسے جسم میں روح کی ہو۔ مندرجہ ذیل اوقات تربیع میں نحس اعمال جبکہ تسدیس، تثلیث اور قران (بشرطیکہ قران نحس کواکب کا نہ ہو) میں سعد اعمال کیے جاتے ہیں۔
قارئین آئینہ قسمت! چند سال سے آپ نے اِس کالم میں تبدیلی محسوس کی ہوگی۔ نظر سیارگان کی اِبتداء، انتہا اور خاتمہ کے اوقات بن عملیات میں شامل کر کے ہم نے عاملین، شائقین عملیات کیلئے آسانی پیدا کر دی ہے۔ اب یہ اُلجھن ختم ہوگئی کہ فلاں سیارے کی نظر کب بن کر کب ختم ہوگی۔ اب عملیات کی تیاری میں پورے پورے وقت سے اِستفادہ کیا جاسکتا ہے۔ نقشہ ساعت (جو نیچے درج ہے) سے جو ہر دن طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے، اپنے شہر کے طلوع آفتاب سے متعلقہ ستارے کی ساعت دیکھ کر اس ساعت میں تیار کیا گیا عمل اور بھی موثر ہو جاتا ہے۔ سالنامہ زنجانی جنتری 2017ء میں بھی ہم نے اہم سالانہ نظرات سیارگان تفصیلی درج کیے ہیں۔ ہماری خدمت باعث فخر تبھی بن سکتی ہے، جب آپ وقتاً فوقتاً اپنے تبصروں سے نوازتے رہیں۔ **عامل شاہ زنجانی**

کسی بھی عمل کی ابتداء سے پہلے 2 رکعت نماز اجمالاً ہدیہ روح حضرت رسالت پناہ ﷺ مع سائر انبیاء، عظامؑ اور اولیاء کرامؒ پڑھیں۔ پھر مخصوص بہ نیت رجال الغیب مردان خدا جس سمت یہ اس روز کھڑے ہوں، اُن کی طرف باادب رُخ کر کے دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی اُس سمت کھڑی کر کے درج ذیل دعا مع ایک بار بسم اللہ شریف پڑھ کر سات بار پڑھیں۔ رجال الغیب کی تواریخ کا چارٹ حسب ذیل ہے۔ عمل کرتے وقت رجال الغیب کی جانب اپنی پشت رکھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| جنوب مشرق 01`09`16`24 | جنوب مغرب 02`10`17`25 | جنوب 03`11`18`26 | مغرب 04`12`19`27 |
| شمال مغرب 05`13`20`00 | شمال مشرق 06`00`21`28 | مشرق 07`14`22`29 | شمال 08`15`23`30 |

بِسْمِ اللہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ یَا رِجَالُ الْغَیْبِ وَیَا اَرْوَاحُ الْمُقَدَّسَۃ اَعِیْنُوْنِیْ بِقُوَّۃٍ وَ نْظُرُوْنِیْ بِنَظْرَۃٍ یَا رُقَبَاء یَا نُقَبَاء یَا نُجَبَاءِ یَا اَبْدَال یَا اَوْتَاد یَا قُطْب یَا غَوْث اَعِیْنُوْنِیْ بِحُرْمَۃِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ وَ عَلٰی آلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْن

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت میں تمام اعمال نیک نیتی کی بناء پر عاملین وقارئین کے استفادہ کیلئے دیئے جاتے ہیں۔ جائز کام میں تو اللہ اور اس کا رسول بھی مدد کرتے ہیں۔ ناجائز عمل کرنے سے باز رہیں، ورنہ سخت رجعت بھی ممکن ہے۔ بہرحال جب بھی کوئی عمل کریں تو لازم ہے کہ عمل کی رجعت سے بچنے کیلئے 6 کلو چینی، ایک کلو سوچی یا بارہ کلو باجرہ، دو کلو چاول اپنے سر سے وار کر رکھ لیں۔ بعد از عمل استعمال سے پہلے کسی بھی قبرستان جا کر عامل شاہ زنجانی کا اور اپنا اہل قبور کو سلام عرض کریں اور فاتحہ کوانی کر کے درختوں کی جڑوں میں حشرات الارض کو صدقہ ڈال دیں اور صدقہ ڈالنے کے بعد پیچھے مڑ کر نہ دیکھیں۔ یہ صدقہ صرف ایک عمل کیلئے ہے، دوسرے عمل کیلئے علیحدہ صدقہ دیں۔

### ساعات کی ترتیب آپ کے شہر کے طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے۔

| شمار | پہلی | | | | | | | | دوسری | | | | | | | | تیسری | | | | | | چوتھی | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |

**تربیع زہرہ زحل**: اس نحس وقت کی ابتداء 5 اپریل 23 بجکر 55 منٹ اور خاتمہ نظر 9 اپریل 1 بجکر 27 منٹ پر ہوگا۔ حاسدین میں فتنہ وفساد پیدا کرنے کیلئے سورۃ مائدہ کا خالی البطن نقش ساعت زحل میں احاطہ قبو میں دفن کریں اور ناجائز ہرگز نہ کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۲۱۲۱۳۶ | ۵۶۵۶۹۸ | ۷۰۷۱۲ |
| ۴۹۴۹۸۶ | یہاں مقصد لکھیں | ۳۵۳۵۶۰ |
| ۱۴۱۴۲۴ | ۲۸۲۸۴۸ | ۴۲۴۲۷۴ |

**مقابلہ شمس مشتری**: اس نحس وقت کی ابتداء 7 اپریل 5 بجکر 3 منٹ مکمل نظر 8 اپریل 5 بجکر 24 منٹ اور خاتمہ نظر 9 اپریل صفر بجکر 14 منٹ پر ہوگا۔ حاسدین مخالفین کو منتشر کرنے کیلئے سورۃ لہب کا نقش اگر ضروری ہو تو ساعت زحل میں احاطہ قبور میں دفن کریں۔ ناجائز ہرگز نہ کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۱۴۵۵ | ۲۸۸۶ | ۴۸۵ |
| ۳۴۰۱ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۴۲۵ |
| ۹۷۰ | ۱۹۴۰ | ۲۹۱۶ |

**تسدیس زہرہ مریخ**: اس سعد وقت کی ابتداء 15 اپریل 18 بجکر 8 منٹ، مکمل نظر 17 اپریل 6 بجکر 26 منٹ اور خاتمہ نظر 18 اپریل 22 بجکر 31 منٹ پر ہوگا۔ ناراض زوجین، دوستوں میں اُلفت ومحبت پیدا کرنے کیلئے 9 آیات قرآنی کے خالی البطن نقش سے فیض حاصل کریں۔ پھلدار درخل سے باندھیں پلا بھی سکتے ہیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۵۴۳۳ | ۱۴۴۹۵ | ۱۸۱۱ |
| ۱۲۶۸۴ | یہاں مقصد لکھیں | ۹۰۵۵ |
| ۳۶۲۲ | ۷۲۴۴ | ۱۰۸۷۳ |

**تثلیث شمس زحل**: اس سعد وقت کی ابتداء 16 اپریل 17 بجکر 36 منٹ، مکمل نظر 17 اپریل 17 بجکر 43 منٹ اور خاتمہ نظر 18 اپریل 17 بجکر 48 منٹ پر ہوگا۔ برائے حصول حاجات ہر قسم نقش نادِ علیؑ بنا کر پاس رکھیں ہمراہ 110 مرتبہ بلاناغہ نادِ علیؑ پڑھ کر دعائیں کرنا بھی معمول بنالیں۔

| ۷۸۶ | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۰۳ | ۱۶۰۶ | ۱۶۰۹ | ۱۵۹۶ |
| ۱۶۰۸ | ۱۵۹۷ | ۱۶۰۲ | ۱۶۰۷ |
| ۱۵۹۸ | ۱۶۱۱ | ۱۶۰۴ | ۱۶۰۱ |
| ۱۶۰۵ | ۱۶۰۰ | ۱۵۹۹ | ۱۶۱۰ |

**قران شمس عطارد**: جدید علم نجوم میں اس سعد وقت کی ابتداء 19 اپریل 20 بجکر 32 منٹ، مکمل نظر 20 اپریل 10 بجکر 53 منٹ اور خاتمہ نظر 21 اپریل 1 بجکر 40 منٹ پر ہوگا۔ طلبہ، اساتذہ، الیکٹرانک، اکاؤنٹنٹ، کمپیوٹر سے تعلق رکھنے والے اور پرائز بانڈز میں قسمت آزمانے والے اپنی قابلیت کو بڑھانے کیلئے یہ لوح با پرہیز پاس رکھیں۔ یہ نقش سورۃ طٰہٰ کی آیت کا ہے۔

| بسم اللہ الرحمن الرحیم | | |
|---|---|---|
| ۶ علماً | ۱ رب | ۸ زدنی |
| ۷ رب | ۵ زدنی | ۳ علماً |
| ۲ زدنی | ۹ علماً | ۴ رب |

**تثلیث عطارد زحل**: اس سعد وقت کی ابتداء 22 اپریل 23 بجکر 32 منٹ، مکمل نظر 24 اپریل 13 بجکر 15 منٹ اور خاتمہ نظر 26 اپریل 7 بجکر 33 منٹ پر ہوگا۔ برائے حل المشکلات ہر قسم نقش نادِ علیؑ بنا کر با پرہیز پاس رکھیں۔






نئے سال 2017ء میں سیارہ زہرہ کو دو بار شرف کی قوت حاصل ہو رہی ہے، پہلی بار 30 تا 31 جنوری زہرہ درجۂ شرف پر رہا بعد ازاں 4 مارچ کو برج حمل میں اسے رجعت ہوگئی اور بحالت رجعت اپنے شرف کے برج کی طرف واپسی کا سفر شروع ہوگیا، چنانچہ دوسری بار 13 اپریل 12:22 pm سے شرف کے درجے پر دوبارہ آمد ہوگی اور یہ آمد عام معمول سے مختلف ہوگی یعنی 17 اپریل 18:47 pm تک سیارہ زہرہ درجۂ شرف پر رہے گا۔

13 اپریل کو درجۂ شرف پر واپسی بحالت رجعت ہوگی اور اسی درجے پر استقامت کا عمل ہوگا، گویا یہ زہرہ کی اسٹیشنری پوزیشن ہوگی جو 17 اپریل تک جاری رہے گی، ہمارے نزدیک کسی سیارے کا ایک ہی درجے پر مستقیم حالت میں دیر تک قیام نہایت طاقت و راثرات کا حامل ہے، اتفاق سے یہ زہرہ کے شرف کا درجہ بھی ہے۔ قدیم اصول وقواعد کے مطابق حالت رجعت میں سیارے کو کمزور قرار دیا گیا ہے، واضح رہے کہ یہ قدیم اصول وقواعد تقریباً دو ہزار سال پہلے یونانی علم نجوم کے باوا آدم بطلیموس کے مرتب کردہ ہیں اور بعد میں ان میں کبھی کوئی ترمیم واضافہ نہیں کیا گیا لیکن مختلف زمانوں میں بعض ماہرین فلکیات نے بعض اصولوں پر اعتراض ضرور کیا ہے، یہاں تک کہ شرف وہبوط کے درجات بھی بعض ماہرین کے نزدیک متنازع ہیں۔ نویں، دسویں عیسوی صدی میں جب یونانی علوم اور خاص طور پر علم نجوم مسلمانوں میں رائج ہوا اور مسلمانوں نے اس میدان میں خاصا کام کیا، اُس وقت بغداد کی بنیاد کا زائچہ تیار کرنے والے ایک منجم نے بطلیموس کے وضع کردہ نظام شمسی پر شکوک وشبہات کا اظہار کیا، اس کا کہنا تھا کہ مروجہ نظام شمسی کی ازسرنو تحقیق اور ترتیب ہونا چاہیے، اس کے بعد کچھ ایسے ہی اعتراضات البیرونی نے کیے لیکن بطلیموس کے نظام میں کوئی تبدیلی نہیں لائی جاسکی، اس نظام کی بنیادی خصوصیت یہ تھی کہ زمین کو ساکت تسلیم کرتے ہوئے دیگر سیارگان کو زمین کے گرد گردش کرتے ہوئے شمار کیا گیا تھا۔

بالآخر پندرھویں اور سولھویں صدی عیسوی میں یورپ میں سب سے پہلے گیلیلو نے اس نظام پر اعتراض کیا جس کے نتیجے میں کلیسا نے اسے موت کی سزا سنا دی گئی کیوں کہ گیلیلو کا موقف یہ تھا کہ زمین گول ہے اور گردش کر رہی ہے، سورج کے گرد دیگر اجرام فلکی کی طرح اور کلیسائی نظریات اس کے خلاف تھے اور یہ وہ زمانہ تھا جب پوری عیسائی دنیا پر کلیسا کی گرفت نہایت مضبوط تھی، بڑے بڑے بادشاہ بھی پاپائے اعظم کے سامنے بے بس تھے چناں چہ گیلیلو نے اپنے موقف کو واپس لے لیا اور معافی نامہ لکھ کر اپنی زندگی بچائی مگر بعد ازاں کلیسا کی یہ گرفت ختم ہوئی، ترکوں کی یورپ پر یلغار اور قسطنطنیہ کی فتح نے یورپ کا نقشہ بدل دیا اور کوپرنیکس جیسے ماہرین فلکیات نے نیا نظام شمسی ترتیب دیا، اس کے کام کو اس کے لائق شاگرد کیپلر نے آگے بڑھایا، اس طرح موجودہ نظام شمسی کا نقشہ ترتیب پایا جو تادم تحریر رائج ہے لیکن بطلیموس کے ایسٹرولوجیکل نظریات میں کوئی تبدیلی نہیں ہوئی، پاکستان میں یونانی علم نجوم کے تمام ماہرین بھی انہی اصولوں کی پابندی کرتے ہیں۔

**عزیزان من**! یہ تمام کتھا کہانی سنانے کا مقصد یہ ہے کہ قدیم زمانے میں جو تحقیقات ہوئی ہیں، وہ حرف آخر نہیں ہیں، اگر علم نجوم ایک سائنس ہے، کوئی غیب کا علم نہیں ہے تو اس میں نئے نظریات اور نئے اصولوں کو جدید تحقیق کی روشنی میں اختیار کرنا کوئی جرم نہیں ہے بلکہ علمی اصولوں کو بہتر اور زیادہ کارآمد بنانے کے مترادف ہے، لکیر کے فقیر بنے رہنا کسی بھی علم وفن کی ترقی کا باعث نہیں ہوسکتا۔

ایسی ہی کچھ صورت حال ویدک علم نجوم کی بھی ہے، بھارت میں بھی قدیم ترین اصولوں کی پابندی کی جاتی ہے اور طرفہ تماشا یہ کہ ہندوازم کے دیومالائی نظریات بھی ایک سائنٹیفک علم پر مسلط کردیے گئے ہیں جس کی وجہ سے کلاسیکل ویدک سسٹم ایک سائنس کے بجائے مذہبی عقیدہ بن گیا ہے، البتہ موجودہ دور کے بعض جدید محققین نے نئی اختراعات اور اصول وقواعد مرتب کرکے ویدک علم نجوم کو نئی زندگی بخشی ہے اور اسے ایک سائنس کا مقام دلایا ہے۔

ہمارے نزدیک سیارہ زہرہ کا دوسرا شرف جو اس سال اپریل میں ہوگا، بہت سے ماضی کے شرفات سے زیادہ مؤثر اور باقوت ہوگا کیوں کہ زہرہ اپنے شرف کے درجے پر معمول کے وقت سے زیادہ عرصے تک قیام کرے گا، مندرجہ بالا تمام گفتگو کا مقصد یہی ہے کہ قدیم نظریات کے تحت یہ اعتراض اٹھایا جاسکتا ہے کہ اُس وقت زہرہ ابتدا میں رجعت اور سست رفتاری کی وجہ سے کمزور ہوگا لیکن ہمیں اس سے اتفاق نہیں ہے، پہلی بات تو یہ ہے کہ رجعت کا مفہوم اکثر لوگ غلط لیتے ہیں، وہ سمجھتے ہیں کہ ستارہ الٹا چل رہا ہے، جب کہ حقیقتاً ایسا نہیں ہوتا، اپنے

دائرے میں ہر ستارہ ہمیشہ سیدھا ہی چلتا ہے، چوں کہ زمین پر ہونے کی وجہ سے وہ ہم سے پیچھے ہوجاتا ہے لہٰذا ہمیں پیچھے چلتا ہوا نظر آتا ہے جسے رجعت کا نام دیا جاتا ہے، اس صورت حال سے ستارے کی اپنی حالت پر کوئی فرق نہیں پڑتا، ہمارے نزدیک کسی بھی ستارے کی اسٹیشنری پوزیشن بہت اہم اور مؤثر ہوتی ہے، وہ ستارہ سعد ہو یا منحوس، استقامت کی حالت میں اپنا بھرپور اثر دکھاتا ہے لہٰذا اس سال دوسری بار واقع ہونے والا شرف زہرہ ہمارے نزدیک نہایت مؤثر اور طاقت ور ہے، جو لوگ اس سے اختلاف رکھتے ہوں، ہم ان سے کسی بحث میں الجھنا نہیں چاہتے کیوں کہ ہم جانتے ہیں یہ لوگ لکیر کے فقیر ہیں۔

**عزیزان من!** اس مؤثر ترین شرف کے موقع پر ہم ایک نادر روزگار نقش قارئین کی خدمت میں پیش کررہے ہیں جو اپنی تاثیر اور افادیت میں لاجواب ہے، ہمارا مجرب المجرب ہے اور ہم نے کبھی اس نقش کے اثرات کو فیل ہوتے نہیں دیکھا، اس لوح کا نام ہم نے ''لوحِ تسخیرِ اعظم'' رکھا ہے کیوں کہ سورۂ توبہ کی جو آیت مبارکہ اس نقش میں استعمال ہوئی ہے اس کے بارے میں تقریباً تمام ہی علمائے جفر کا اتفاق ہے کہ یہ تسخیر کی سب سے زیادہ مؤثر ترین آیت ہے، اس آیت کا نمبر سورۂ توبہ میں 128,129 ہے اور سورۂ توبہ کی آخری دو آیات میں شمار ہوتی ہے۔

لقد جاء کم رسول من انفسکم عزیز علیه ما عنتم حریص علیکم باالمومنین رؤف رحیم فان تولوا فقل حسبی الله لا اله الا هوا علیه توکلت وهو رب العرش العظیم

زیرِ نظر لوح اسی آیتِ مبارکہ سے مرتب کی گئی ہے جو یہ ہے

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اُلعظیم | اُلعَرش | رَبّ | وَھُوَ | تَوَکَّلتُ | عَلیهِ | اِلّاھُوَ | لااِله | الله | اُلعظیم |
| الله | حَسبی | فَقُل | تَوَلّوا | فَاَن | رَّحیم | رَؤف | بِالمومِنین | حَسبی | اُلعَرش |
| لااِله | بِالمومِنین | عَلَیکم | حَرِیصٌ | مَاعَنِتّم | عَلیهِ | عَزیز | عَلَیکم | فَقُل | رَبّ |
| اِلّاھُوَ | رَؤف | عَزیز | مِن انفُسِکم | رَسُولُ | جاءَکم | مِن انفُسِکم | حَرِیصٌ | تَوَلّوا | وَھُوَ |
| عَلیهِ | رَّحیم | عَلیهِ | جاءَکُم | لَقد 1 | لَقد 4 | رَسُولُ | مَاعَنِتّم | فَاَن | تَوَکَّلتُ |
| تَوَکَّلتُ | فَاَن | مَاعَنِتّم | رَسُولُ | لَقد 2 | لَقد 3 | جاءَکُم | عَلیهِ | رَّحیم | عَلیهِ |
| وَھُوَ | تَوَلّوا | حَرِیصٌ | مِن انفُسِکم | جاءَکُم | رَسُولُ | مِن انفُسِکم | عَزیز | رَؤف | اِلّاھُوَ |
| رَبّ | فَقُل | عَلَیکُم | عَزیز | عَلیهِ | مَاعَنِتّم | حَرِیصٌ | عَلَیکم | بِالمومِنین | لااِله |
| اُلعَرش | حَسبی | بِالمومِنین | رَؤف | رَّحیم | فَاَن | تَوَلّوا | فَقُل | حَسبی | الله |
| اُلعظیم | الله | لااِله | اِلّاھُوَ | عَلیهِ | تَوَکَّلتُ | وَھُوَ | رَبّ | اُلعَرش | اُلعظیم |

نقش کی چال کے لیے درمیان کے چار خانے رہنمائی کریں گے، خانہ نمبر 1 سے شروع ہونے والی آیت خود اپنا رُخ متعین کرتی ہے اور آخری خانے تک ترتیب وار پُر کی جائے گی، اسی طرح خانہ نمبر 2 سے جو آغاز ہوگا وہ بھی ترتیب وار نقش کے کسی کونے تک جائے گا، گویا مکمل آیت نقش میں چار بار لکھی جائے گی، آیت کا آغاز درمیان سے ہوگا اور اختتام چاروں کونوں میں سے کسی ایک کونے پر، یہی اس نقش کی چال ہے۔ ہم نے یہاں سادہ نقش دیا ہے لیکن اصول نقش اور قواعد عملیات کی مکمل پابندی ضروری ہوگی یعنی قوله الحق وله الملك کے ساتھ نقش کے دائیں بائیں حمعسق اور کھیعص کے ساتھ تمام ملائکہ و دیگر مؤکلات بھی لکھے جائیں گے۔

13 اپریل کو شرف کا آغاز ہوگا تو قمر درعقرب ہوگا لہٰذا 14 اپریل سے جب قمر برج قوس میں داخل ہوجائے گا تو سیارہ زہرہ کی ساعتیں اس نقش کو تیار کرنے میں معاون ہوں گی، یہی نقش شرف شمس میں بھی تیار کیا جاسکتا ہے، اس سلسلے میں فرق یہ ہوگا کہ اگر تسخیر امراء و حکام مقصود ہو، دنیا میں اعلیٰ مقام و مرتبہ درکار ہو تو اس نقش کو شرف شمس میں تیار کریں، کاغذ پر لکھیں تو عرق گلاب میں مشک و زعفران و امبر ملالیں، چاندی یا سونے پر بھی تیار کرسکتے ہیں اور تانبے پر بھی لکھا جاسکتا ہے، بخورات شرف کی مناسبت سے جلائے جائیں اور خوشبویات بھی اسی مناسبت سے یعنی زہرہ کے وقت پر زہرہ کے بخور اور خوشبو اور شمس کے وقت پر شمس کے بخور اور خوشبو، رجال الغیب کا خیال رکھا جائے۔

شرف زہرہ میں تیار کردہ نقش تسخیر عام کے لیے کارآمد ہوگا، کاروباری ترقی، عام لوگوں میں مقبولیت اور شہرت، شادی میں رکاوٹ اور بندش وغیرہ کے لیے مجرب ہے، اگر کاغذ پر لکھ کر فریم کراکے دکان یا مکان میں لگائیں تو کاروبار ترقی کرے گا اور گھر میں محبت و اتفاق اور خیر و برکت خوب ہوگی، الاماشاء اللہ۔ یہ ایک ایسا تحفہ جسے آپ کبھی فراموش نہیں کرسکیں گے۔ نقش یا لوح کی تیاری کے بعد کسی بھی نوچندی جمعرات کو 111 مرتبہ مکمل آیت شریف پڑھ کر لوح پر دم کریں اور پہن لیں، بعد ازاں روزانہ 111 مرتبہ اپنے ورد میں رکھیں، انشاء اللہ حیرت انگیز نتائج ملاحظے میں آئیں گے۔

از تحریر: سید مصور علی زنجانی

# شرفِ شمس عزت، شہرت، بلندیٔ مرتبہ و کشائش رزق

ابتداء 7 اپریل 20:27 منٹ اختتام 8 اپریل 20:53 منٹ

ستارہ شمس جو ہفت سیارگان میں شہنشاہ کی کرسی پر براجمان ہے۔ جب برج حمل کے 19° درجہ پر پہنچتا ہے تو اسے شرف یعنی اولعزمی کا درجہ ملتا ہے۔ یہ سفر وقت نوروز تحویل آفتاب سے 21 مارچ کو شروع ہوتا ہے۔ شمس ایک دن میں تقریباً ایک درجہ سیر کرتا ہے تو اس طرح 21 مارچ سے 19 روز میں 19 درجہ حمل پر 8 یا 9 اپریل کو پہنچتا ہے۔ اس مقام پر پہنچنے پر فلکی اثرات کے مطابق یہ ایک پُر تاثیر اور بلند و اعلیٰ مقام پر ہوتا ہے اور اس وقت یہ ستارہ اپنی نورانی اور طاقتور شعاعوں کے اثرات اہل زمین پر ڈالتا ہے۔ سورۃ یٰسین کی آیات 38 تا 40 میں اسی قوت کی طرف بتایا گیا ہے۔ جس میں بتایا گیا ہے کہ سورج اپنے مقررہ راستے پر چلتا ہے اور چاند کی ہم نے منزلیں مقرر کر دی ہیں اور یہ سب اپنے اپنے دائرے میں رہتے ہوئے چلتے ہیں۔ یہ لُب لباب ہے۔ اسی طرح سورۃ واقعہ میں تاروں کی منزلوں کی قسم اور بڑے رُتبے و مقام قران کا بتایا گیا ہے۔ یہ سب ان سیارگان کی تاثیرات بارے ان کے اثرات جو ظاہر ہوتے ہیں کے متعلق اشارے ہیں۔ ستارہ شمس سے تعلق رکھنے والے افراد قوت و اختیار، دنیاوی عزت و شہرت، ترقیٔ کاروبار، بادشاہت، تعظیم و تکریم کے علاوہ باہمت، عالی ظرف اور شریف النفس ہوتے ہیں۔ ان لوگوں پر شمس کی شعاعیں پورے اثرات کے ساتھ ہوتی ہیں۔ یہ شرف کا وقت بہت پُر تاثیر ہوتا ہے۔ آپ نے غور کیا کہ ہر انسان کی زندگی میں اُتار چڑھاؤ، نشیب و فراز آتے رہتے ہیں۔ اکثر ایسا وقت بھی آتا ہے۔ گھپ اندھیرے میں اس نے دل کی گہرائیوں سے اپنے رب العالمین کو پکارا ہو اور کسی مقصد کے لیے دعا مانگی اور وہ مانگی گئی دعا فوراً قبول ہوگئی۔ اس کی کیا وجہ تھی؟ جب غور و خوض کیا گیا تو معلوم ہوا کہ دعا قبول ہونے کی کچھ وجوہات تھیں۔ اول اس وقت اپنے مالک کائنات کے حضور خلوص دل سے گڑگڑا کر عاجزی و انکساری مدد مانگی تھی۔ دوم اپنی خواہش یا جائز مراد حاصل کرنے کی شدید خواہش تھی اور قبولیت کا یقین کامل تھا۔ جس کی قبولیت کے اسباب خود بخود پیدا ہونے شروع ہو گئے تھے اور خواہش حقیقت میں ڈھل گئی۔ یہ بات تو بحیثیت مسلمان میرا اور آپ کا اپنے رب السموات والارض پر ایمان کامل ہے کہ وہ سب کی سنتا ہے۔ وہ تو خود فرماتا ہے انا قرب من جبل الورید o دعا تو مسلمان کا زیور ہے۔ لیکن اس میں وقت کی بڑی اہمیت ہے۔ دعا مانگنے کے اوقات آئمہ نے مقرر کیے ہیں کہ اگر ان کے دوران دعا کی جائے تو لازمی قبول ہوتی ہے۔ اوقات بہت سے ہیں۔ دینی کتب تفاسیر میں اس پر مکمل بحث موجود ہے۔ لیکن وہ رب العالمین ہے وہ سب کی سنتا ہے۔ ہر شخص چاہتا ہے کہ میں آسودہ حال رہوں۔ اگر مالک کائنات چاہے تو غیب سے اسباب پیدا کر کے مدد فرما سکتا ہے۔ اس کے خزانوں میں کوئی کمی نہیں ہے۔ ہم اس کے حضور بوسیلہ آل رسول ﷺ درخواست پیش کریں تو ذات بابرکت غیب سے فتوحات کے دروازے کھول دے گی۔

**عمل:** اس عمل میں آیت مبارکہ نصر من اللہ و فتح قریب o کی روحانیت سے کام لیں گے۔ اس آیت کے اعداد 1302 ہیں۔ پہلے ایک سطر میں آیت کو بسط کر کے لکھیں گے۔ دوسری سطر میں نام سائل مع والدہ، تیسری سطر میں مقصد اور صرف شمس لکھیں گے۔ تینوں سطور کو امتزاج دیں گے۔ اب اس سطر کی تکسیر کریں گے۔ اس میں حروف نورانی اور ظلمانی الگ الگ کریں گے۔ حروف نورانی کی تکسیر کریں گے۔ اس سطر زمام اور پہلی تکسیر کی سطر زمام کو امتزاج دے کر مؤکلات بنائیں گے۔

پہلی تکسیر کے تمام اعداد لے کر ان سے ایک نقش مربع پُر کریں گے۔ نقش کے چاروں طرف مؤکلات اور دوسری طرف طلسم شمس اور آیت تسخیر لکھیں گے، شمس کا بخور دیں گے۔ اس لوح کو سرخ کپڑے میں لپیٹ کر رکھیں گے۔ مؤکلات کی نیاز دے کر بچوں میں تقسیم کر دیں۔ 8 اپریل کو ہفتہ ہوگا۔ سورج طلوع ہونے سے قبل ایسی جگہ چلے جائیں جہاں سے سورج طلوع ہوتا نظر آئے۔ اب لوح ہاتھ میں لے کر مشرق کی طرف رُخ کر کے کھڑے ہو کر سورۃ شمس پڑھنا شروع کر دیں۔ قرآن مجید سے دیکھ کر پڑھی جا

سکتی ہے۔ جب سورج طلوع ہونے لگے تو تلاوت روک دیں اور ہاتھ دعا کے انداز میں پھیلا کر (لوح ہاتھ میں ہو) یہ طلسمی دعا مانگیں، کم از کم دس منٹ تک خشوع وخضوع سے یہ دعا کے الفاظ دہراتے رہیں۔ اس کے بعد لوح کو پاس رکھ لیں اور روزانہ یامالك الملك ذوالجلال والا کرام کا کھلا ورد شروع کر دیں، لیکن رات کو ایک ہزار بار ورد کریں، اول وآخر درود شریف ضرور پڑھیں۔ 40 دن تک یہ ورد جاری رکھیں، انشاء اللہ اس آیت پاک کی روحانیت ظاہر ہونی شروع ہو جائے گی اور فتح ونصرت کے دروازے کھلنا شروع ہو جائیں گے۔ دعا یہ ہے:

اے خداوند کریم اے مالک الملک اس نیر اعظم کی طرح مجھے فتح ونصرت عطا فرما جس طرح اس کی نورانی شعاعیں تمام مخلوق کے لیے منبع فیض ہیں۔ اسی طرح مجھے بھی خلقت میں سربلندی عطا فرما اور میرے لیے خلقت کو مطیع وفرمانبردار بنا۔ بے شک تو مالک الملک وذوالجلال والاکرام ہے۔ (آمین)

مثال: آیت مبارکہ: ن ص رم ن ال ل ھ وف ت ح ق ری ب = 1302

نام: سرفراز احمد زاہد: س رف راز اح م دزاھد = 618

مقصد: فتح ونصرت وسربلندی: ف ت ح ون ص رت وس رب ل ن دی م ن س ع =1596 + 220 = 1816

امتزاج: ن س ف ص رت رف ح م رون ان ازص ل ار ل ح ت ھ م ود دس ف زرت اب ح ھ ل ق دن ردی ی ب م ن س ع = 51 حروف

اس کی تکسیر 51 لائنوں میں مکمل ہوگی۔ صفحات کی کمی کی وجہ سے سطر زمام لکھ رہا ہوں۔

سطر زمام: س ص ت ف م وا اص ال ت م وس زت ب ھ ق ن دی م س ع ن ب ی ردل ح ارف دوھ ح رل زن ن رح ررف ن = 51 حروف

حروف نورانی: س ص م اا ص ال م س ھ ق ن ی م س ع ن ی رل ح ارھ ح ر ل ن ن رح ررن = 35

زمام: ص اص ل س ق ی س ن رح رح ل ن ح رن ررن رھ ال ی ع م ن ھ م اا م س (35 سطور میں تکسیر ہوگی۔)

زمام 1: س ص ت ف م وا اص ال ت م وس زت ب ھ ق ن دی م س ع ن ب ی ردل ح ارف دوھ ح رل زن ن رح ررف ن = 51 حروف

زمام 2: ص اص ل س ق ی س ن رح رح ل ن ح رن ررن رھ ال ی ع م ن ھ م اا م س = 35

امتزاج: س ص ص ات ص ف ل م س وق ای اس ص ن ار ل ح ت ر م ح ول س ن ز ح ت رب ن ھ رق رن ن دری ھ م ا س ل ع ی ن ع ب م ی ن رھ دم ل اح اام رس ف د وھ ح رل زن ن رح ررف ن = 86 حروف

مؤکلات: سصصاتضائیل ۔ فلمسوقائیل ۔ ایاسصنائیل ۔ ارلحترائیل محولسنائیل ۔ زحتربنائیل ۔ ھرقرنائیل ۔ دریھمائیل سلعینعائیل ۔ بمیزھائیل ۔ دملاحائیل ۔ امرسفدائیل وھرلزائیل ۔ نفرحررفنائیل = 14

تکسیر کی پہلی سطر کے اعداد: 3736×51 =190536 − 30 = 190506 ÷ 4 = 47626 باقی = 2 , خانہ = 9 میں اضافہ

کل سطور تکسیر = 51

مالك الملك

۷۸۶

سصصاتضائیل ۔ فلمسوقائیل ۔ جبرائیل ۔ ایاسصنائیل ۔ ارلحترائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۷۶۳۳ | ۴۷۶۳۷ | ۴۷۶۴۰ | ۴۷۶۲۶ |
| ۴۷۶۳۹ | | | ۴۷۶۳۸ |
| ۴۷۶۲۸ | | | ۴۷۶۳۱ |
| ۴۷۶۳۶ | ۴۷۶۳۰ | ۴۷۶۲۹ | ۴۷۶۴۱ |

ذوالجلال والاکرام

دوسری طرف طلسم

ابرثا ۔ صبرثا ۔ صارثا ۔ صورثا

صــــاااهـــــهـــــوا

اللّٰھم سخرت جمیع خلقك کما سخرت
لسلیمان بن دائود علیه السلام
و کفی باللّٰه شهیدا محمد رسول اللّٰه

از تحریر: سید مسعود علی زنجانی

# شرفِ زہرہ

ابتداء 13 اپریل 12:22 منٹ اختتام 17 اپریل 18:47 منٹ پر

## تسخیر محبوب و رجوعِ خلق کا نادر موقع

ستارہ زہرہ جب دورہ فلک طے کرتا ہوا برج حوت کے **27** درجہ پر پہنچتا ہے تو اس میں ایک خاص کشش اور تاثیر پیدا ہوتی ہے۔ روحانی علوم سے تعلق رکھنے والے اس بات سے بخوبی واقف ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے مختلف اوقات میں الگ الگ تاثیریں پیدا کی ہیں ستارہ زہرہ کو سال میں ایک دفعہ شرف کی قوت حاصل ہوتی ہے اور یہ قوت برج حوت کے **27** درجہ پر آتی ہے۔ ماہرین نجوم جفر حصول مقاصد کے لیے اپنی روحانی قوتوں کو متحرک کر کے عالم فلکی کی تاثیرات کو عالم سفلی میں اتار کر ایسا روحانی مواد شامل کر کے باقوت الواح یا نقوش تیار کرتے ہیں اور یہ اثرات قدرت کاملہ کا مظہر ہوتے ہیں۔

زہرہ کیونکہ عشق و محبت کا ستارہ ہے۔ چنانچہ شرف کی حالت میں جو تاثیر پیدا ہوتی ہے وہ دو دلوں کو ایک کرنے اور نفرت دور کرنے میں بہت معاون ثابت ہوتی ہے اور تیز اثر کرتی ہے۔

یہ قوت تسخیر مستورات اور رجوع خلق میں بدرجہ اتم کام کرتی ہے اور اس کا نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ جس شخص کے پاس شرف زہرہ کی تیار کردہ لوح ہوگی تو اس کی شخصیت میں ایک متاثر کن کشش پیدا ہو جاتی ہے جس کی وجہ سے لوگ خود بخود واقف انجان بڑے چھوٹے سبھی انجانی غیبی قوت کے زیر اثر متوجہ ہو کر کھنچے چلے آتے ہیں۔ جس مقناطیسی لوہے کو اپنی مقناطیسی لہروں سے اپنی طرف کھینچتا ہے چاہے وہ لوہے کے ذرات کسی بند لفافے میں موجود ہوں۔ مقناطیس ساتھ لگایا جائے تو تمام ذرات اِدھر اُدھر بھاگتے ہیں اور باہر نکلنے کی کوشش کرتے ہیں۔ اسی طرح لوگ بھی جوق در جوق خود بخود آتے ہیں اور پسند کرتے ہیں۔ عزت شہرت وعظمت اور مقبولیت میں بے پناہ اضافہ ہوتا جاتا ہے۔

صنف نازک کے لیے ایک کشش پیدا ہو جاتی ہے۔ درست طور پر کی گئی لوح زہرہ عشق و محبت کا تیر بن جاتی ہے۔ جس طرح اشتہاری عامل لکھتے ہیں ''محبوب آپ کے قدموں میں'' یہ بات لوح پر **100** فیصد صادق آتی ہے اور واقعی صنف نازک کو اپنی طرف متوجہ کرنے میں ثانی نہیں رکھتی۔ اس سعد وقت میں ان تمام افراد کو فائدہ اٹھانا چاہیے۔ جن کا براہ راست پبلک سے تعلق رہتا ہے۔ ایسے کاروباری لوگوں میں ڈاکٹر، طبیب، وکیل، دکاندار، پراپرٹی ڈیلر، انعامی اسکیمیں چلانے والے ایجنٹ اور خصوصاً سیاسی لیڈران کے علاوہ خاص کر روحانی عاملین، سجادگان اور پیران کرام جنہیں اس بات کا شدت سے احساس رہتا ہے کہ ان کے پاس تسخیر بالکل نہیں اور نہ ہی عوام کا رجوع ہے۔ اس کے علاوہ وہ خواتین و حضرات جو کسی خاص مرد یا عورت کی تسخیر چاہتے ہیں یا کسی مخصوص عورت سے شادی کے خواہش مند ہیں اور کسی وجہ سے فریق ثانی یا کوئی دوسرا متعلقہ فرد اس میں رکاوٹ کا سبب بنا ہوا ہے۔ جس وجہ سے مقصد میں ناکامی کا خدشہ ہو وہ اس موقع سے فائدہ اٹھا کر اس شخص کی ناراضگی دور کر سکتے ہیں۔

عمل بہت آسان ہے اور تیار کرنے میں بھی کوئی مشکل پیش نہ آئے گی۔ اس کا طریقہ یہ ہے۔

(**1**) نقش مربع آتشی چال سے پُر کریں۔ خانہ نمبر **1** تا خانہ نمبر **4** میں کلمہ شریف کے اعداد ایک ایک کے اضافہ سے پُر کریں۔ (**2**) خانہ نمبر **5** تا **8** میں لفظ محبت کے اعداد پُر کریں یہ اعداد **2-2** کے اضافہ سے پُر کریں۔ (**3**) خانہ نمبر **9** تا **12** میں مطلوب مع والدہ کے اعداد لکھیں۔ (**4**) خانہ نمبر **13** تا **16** میں مقصد کے اعداد پُر کریں۔ مقصد کوئی بھی ہو سکتا ہے۔

بقیہ صفحہ نمبر 26

# لوح زہرہ برائے فراخئ رزق

از تحریر: محمد عرفان ناز، جلال پور جٹیاں

شرفِ زہرہ کی یہ لوح ان افراد کے لیے مفید اور نفع بخش ثابت ہوگی جو مالی خسارے کا شکار ہوں یا رزق روزی میں برکت ختم ہوگئی ہو اور کاروبار دن بدن ختم ہوتا جارہا ہو اور تنگدستی کی پریشانیوں سے چھٹکارا پانا چاہتے ہوں وہ افراد اس لوح سے فائدہ اٹھائیں حامل لوح کے رزق میں برکت اور استحکام ہوگا ایسے افراد جو ملازمت کرتے ہوں اور بڑے عہدے پر فائز ہونا چاہتے ہوں تاکہ اُن کو دن بدن عروج اور ترقی ہو لوح زہرہ مال و دولت اور خوش بختی کو اس طرح کشش کرتی ہے جیسے مقناطیس لوہے کو (بے شک اللہ اپنے فضل سے غنی کر دیتا ہے) لوح زہرہ حصول ملازمت، ترقی رزق واستحکام رزق، تاجر، بیوپاری، جیولرز، سرکاری اور پرائیویٹ ملازمین، پبلسٹی کا کام کرنے والے اور ماڈلنگ کا کام کرنے والوں کے لیے خوش بختی لاتی ہے۔ شرفِ زہرہ کی ساعت مشتری میں گلاب وزعفران کی روشنائی سے بخور لوبان وعود سیاہ کا سلگا کر الواح زہرہ دو عدد لکھیں۔ ایک لوح پرس بٹوے یا گلے میں پہن لیں، دوسری لوح کاروبار، دکان یا دفتر کی جگہ فریم کر کے آویزاں کر دیں اور بعد نمازِ فجر زردہ چاول صدقہ کر کے عزیمت زہرہ **308** مرتبہ تلاوت کریں اور اپنے مقصد کی دعا کر لیا کریں۔ بے شک اللہ پاک حلال اور طیب رزق خزانہ غیب سے نواز دے گا کیونکہ رزق کے معاملہ میں جو اللہ سے ڈرتا ہے اللہ اس بندے پر رزق کی پریشانیاں آسان کر دیتا ہے۔ لوحِ زہرہ یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یاجبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۰۵ | ۱۱۰۹ | ۱۱۱۲ | ۱۰۹۸ |
| ۱۱۱۱ | ۱۰۹۹ | ۱۱۰۴ | ۱۱۱۰ |
| ۱۱۰۰ | ۱۱۱۴ | ۱۱۰۷ | ۱۱۰۳ |
| ۱۱۰۸ | ۱۱۰۲ | ۱۱۰۱ | ۱۱۱۳ |

(درمیانی خانوں میں: یارزاق یارزاق یارزاق یارزاق یارزاق یارزاق یارزاق یارزاق یارزاق یارزاق یارزاق یارزاق یارزاق یارزاق یارزاق یارزاق)

یا اسرافیل کہیعص

یا عزرائیل حمعسق

یا میکائیل

(یاکافیُ یاغنیُ فلاں کے رزق میں برکت واستحکام ہو بحق یارزّاقُ)

## عزیمت زہرہ یہ ہے۔

یا کافِیُ یَا غَنِیُ بحقِ یَارَزَّاقُ عینیائیل سَمِیعًا مُطِیعًا اَنتَ وَ خُدامِکَ زُوبعۃَ الاَبیَض وَ عَونکَ ابُو الحَسَن بحقِ یَارَزَّاقُ وَ بحقِ اللّٰہُ لَطِیفٌ بِعِبَادِہٖ یَرزُقُ مَن یَّشَاءُ وَ ھُوَ القَوِیُ العَزِیزُ

## لوح زہرہ برائے شفائے امراض

شرفِ زہرہ کی یہ لوح ان لاعلاج مریضوں کے لیے خضر نما ثابت ہوگی جو عرصہ دراز سے بیمار ہوں اور ہر طرح کے علاج اور کوشش کے باوجود شفاء نہ ہو رہی ہو ان مایوس مریضوں کے لیے لوحِ زہرہ شفایابی کا پیغام لائے گی اور ایسے ہٹیلے امراض جو کسی معالج یا ڈاکٹر کی سمجھ سے باہر ہوں اور علاج ٹھیک طور پر کروانے کے بعد بھی مرض بڑھتا چلا جائے۔ ایسے لاعلاج مریضوں کے لیے لوح زہرہ کے روحانی فیض سے شفا کاملہ عاجلہ نصیب ہوگی خصوصاً ایسی خواتین جو عرصہ دراز سے نسوانی امراض مثلاً کثرت طمث وبندش طمث، سوزش رحم یا بوجہ سحر جادو کے اٹھرا کا ہونا یا جن خواتین کا حمل ضائع ہو جاتا ہو۔ ان امراض سے نجات کے لیے لوحِ زہرہ دستِ مسیحا کا کام کرتی ہے۔ اس لوح کے پہننے سے جسمانی اور نسوانی ہر طرح کے لاعلاج امراض سے بہت جلد شفا ہوتی ہے۔ شرف زہرہ کی ساعتِ قمر میں لوح زہرہ زعفران وگلاب کی روشنائی سے بخور لوبان وگل سرخ سلگا کر **21** عدد لکھیں ایک لوح گلے میں پہنا دیں۔ باقی **20** عدد الواح کو روزانہ ایک عدد پانی میں گھول کر پینے کے لیے دیں اور عزیمت زہرہ کو **131** مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پینے کے لیے دیا کریں۔ الواح زہرہ کا عمل بیس دن پورا ہونے کے بعد عزیمت زہرہ کو **41** مرتبہ روزانہ پڑھ کر مریض خود پڑھ کر اپنے جسم پر دم کر لیا کرے۔ اگر مریض خود دم نہ کر سکے تو دوسرا شخص پڑھ کر دم کر سکتا ہے۔ انشاء اللہ بہت جلد شفا ہوگی۔ لوحِ زہرہ یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یاجبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۴۴ | ۹۴۷ | ۹۵۰ | ۹۳۶ |
| ۹۴۹ | ۹۳۷ | ۹۴۳ | ۹۴۸ |
| ۹۳۸ | ۹۵۲ | ۹۴۵ | ۹۴۲ |
| ۹۴۶ | ۹۴۱ | ۹۳۹ | ۹۵۱ |

یاسلامُ یاسلامُ یاسلامُ یاسلامُ یاسلامُ یاسلامُ یاسلامُ یاسلامُ یاسلامُ یاسلامُ یاسلامُ یاسلامُ یاسلامُ یاسلامُ یاسلامُ یاسلامُ

یامیکائیل

یاعزرائیل حمعسق — کھیعص یااسرافیل

(یاکافیُ یاغنیُ فلاں کوفلاں مرض سے نجات ہو بحق یاسلامُ)

عزیمت زہرہ یہ ہے۔

یَاکَافِیُ یَاغَنِیُ یَاسَلاَمُ عِینیائیل سَمِیعًا مُطِیعًا اَنْتَ وَ خُدَامِکَ زُوبِعَةَ الاَبِیَضِ وَعَونِکَ ابُو الحَسنُ بِحَقِ یَاسَلاَمُ وبِحَقِ سَلاَمٌ قَولاً مِنْ رَبٍ رَحِیم

## لوح زہرہ برائے اولادِ نرینہ

یہ لوح ان بے اولاد خواتین کے لیے مفید ہے، جن کے پاس عرصہ دراز سے اولاد نہیں ہے۔ ایسی خواتین اولاد نرینہ کے لیے ترستی ہیں۔ اولاد نہ ہونے کی کئی وجوہات ہوتی ہیں۔ خصوصاً جسمانی امراض، سحری امراض، آسیبی و جناتی امراض۔ اگر ایسی علامات ہوں تو پہلے ان کا تدارک کریں پھر لوحِ زہرہ سے استفادہ کریں۔ انشاء اللہ ایسی خواتین جو اولاد جیسی نعمت سے محروم ہوں اللہ پاک ان کو نیک اور صالح اولادِ نرینہ سے نواز دے گا۔ شرف زہرہ کی ساعت قمر میں لوحِ زہرہ زعفران وگلاب کی روشنائی سے دو عدد لکھیں ایک لوح قرآن مجید کی سورۂ مریم میں رکھ دے اور دوسری لوح عورت غسل حیض کے بعد زرد کپڑے میں لپیٹ کر گلے میں پہن لے اور زردہ چاول بچوں میں تقسیم کر دے۔ زردہ چاول کا صدقہ پانچ جمعہ ادا کرنا پڑے گا۔ اس کے بعد عزیمت زہرہ کو **41** یوم تک **336** مرتبہ پڑھ کر ایک عدد لڈو پر دم کر کے کھا لیا کرے۔ اسی طرح روزانہ **40** یوم تک دم کر کے لڈو کھا لیا کرے۔ **41** یوم کے بعد انشاء اللہ عورت کی گود ہری ہو جائے گی۔ مراد بر آنے پر صدقہ خیرات کریں اور اللہ کی نعمتوں کا کثرت سے شکر ادا کریں۔ لوحِ زہرہ یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یاجبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۳۳ | ۱۲۳۶ | ۱۲۳۹ | ۱۲۲۵ |
| ۱۲۳۸ | ۱۲۶۶ | ۱۲۳۲ | ۱۲۳۷ |
| ۱۲۲۷ | ۱۲۴۱ | ۱۲۳۴ | ۱۲۳۱ |
| ۱۲۳۵ | ۱۲۳۰ | ۱۲۲۸ | ۱۲۴۰ |

یامُصَوِّرُ یامُصَوِّرُ یامُصَوِّرُ یامُصَوِّرُ یامُصَوِّرُ یامُصَوِّرُ یامُصَوِّرُ یامُصَوِّرُ یامُصَوِّرُ یامُصَوِّرُ یامُصَوِّرُ یامُصَوِّرُ یامُصَوِّرُ یامُصَوِّرُ یامُصَوِّرُ یامُصَوِّرُ

یامیکائیل

یاعزرائیل حمعسق — کھیعص یااسرافیل

(یَاکَافِیُ یَاغَنِیُ فلاں بنت فلاں کو اولادِ نرینہ سے نواز دے بحق یامُصَوِّرُ)

## عزیمت زھرہ یہ ھے۔

یَاکَافِیُ یَاغَنِیُ بِحَقِ یَامُصَوِّرُ عِینیائیل سَمِیعًا مُطِیعًا اَنْتَ وَ خُدَامِکَ زُوبِعَةَ الاَبِیَضِ وَعَونِکَ ابُو الحَسنُ بِحَقِ یَامُصَوِّرُ وَبِحَقِ هُوَ اللهُ الخَالِقُ البَارِئُ المُصَوِّرُ لَهُ الاَسمَاءُ الحُسنٰی




**اس سال شرف شمس کا آغاز 7 اپریل رات 8:27 اور اختتام 8 اپریل رات 8:53 پر ہوگا**

آفتاب جب برج حمل میں داخل ہو کر چلتے چلتے 19 درجہ حمل کو پہنچتا ہے تو آفتاب کو شرف حاصل ہوتا ہے شرف کہ اوقات جو نورانی شعاعیں آفتاب سے نکلتی ہیں۔ اس میں غضب کی روحانی طاقت ہوتی ہیں اسی لئے عاملین جفر اسی شعاعوں کو جذب کرنے کے لئے لوح فتحنامہ تیار کرتے ہیں جسے لوح شرف شمس بھی کہا جاتا ہے۔ لوح شرف شمس ترقی کاروبار، عزت مرتبت بہت عطا کرتا ہے لوح شرف شمس مثال بیٹری سی ہے جیسے ہم بجلی کو بیٹری میں قید کر کے بعد میں اس سے استعفادہ کرتے ہیں ٹھیک ویسے ہی لوح شرف شمس الٰہی نورانی شعاعوں کا بیٹری ہے جو عاملین جفر ان شعاعوں کو لوح شرف شمس میں جذب کر کے اس سے فائدہ حاصل کرتے ہیں (فیضیاب ہوتے ہیں)

یہ فتح نامہ جو آپ قارئین کے لئے پیش کر رہا ہوں یہ میرے اپنے مجربات و تجربات کا نچوڑ ہے۔ تیاری نقش و طلسم قبل از شرف ایک لوح تیار کریں جس کا وزن 15 گرام یا 33 گرام کا ہونا ضروری ہے۔ لوح چاندی کا ہو شکل لوح گول سکہ کی مانند ہو۔ اگر چاندی میں تھوڑا سونا بھی مکس کر دیا جائے اور ر بہت بہتر ہوگا اور لوح کی طاقت جلد ظاہر ہوگی پھر بھی جو حاصل ہوں اور جس دن شرف آفتاب ہو صاف کپڑا زیب تن کر کے کسی علیحدہ کمرے عود یا صندل سرخ کا بخور روشن کر کے رجال کو پشت میں رکھے کسی نوک دھار چیز سے لوح پر نقش طلسم بمعہ چال کندہ کریں جب سامنے والا رُخ ختم ہو جائے پھر رُخ پشت کو جو عزیمت و طلسم مذکور ہے کندہ کریں جب کندہ کاری تمام ہو جائے تب عزیمت کو لوح پر 2111 مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ بعد میں بچوں میں صدقہ پنج تن پاک دلائے اور لوح کو سنہری غلاف میں بند کریں اگر کھلا رہنے دیں تو بھی کوئی فرق نہیں پڑتا۔ نااہل سے دور رکھیں۔ جتنا تشریح ہو سکا میں نے کر دیا جو صاحب علم ہوگا اس کے لئے کافی ہے۔

چال نقش






پشت لوح



از تحریر: محمد اسد اللہ سلیمانی، جھنگ

# کراماتِ جفر

## شرف شمس و شرف زہرہ

**اس سال شرف شمس کا آغاز 7 اپریل رات 8:27**
**اور اختتام 8 اپریل رات 8:53 پر ہوگا**

ستارہ شمس جب تمام بروج میں اپنا دورہ مکمل کر کے دوبارہ برج حمل کے 19 درجہ پر پہنچتا ہے تو اسے شرف کی قوت حاصل ہو جاتی ہے۔ یہ وقت بہت ہی زیادہ پُر اثر اور طاقتور ہوتا ہے اس موقع پر عاملین جفر اور ماہرین علوم مختلف الواح تیار کرتے ہیں۔ شرف شمس کے موقعہ پر جو لوح مبارکہ پیش کر رہا ہوں۔ اس کے بے شمار فوائد ہیں۔ انشاء اللہ جو بھی استعمال کرے گا وہ خود ہی اثرات دیکھ لے گا۔ طریقہ یہ ہے کہ شرف شمس کے دن ساعت شمس میں خوشبودار بخور سلگائیں اور رجال الغیب پشت پر رکھیں۔ پھر گولڈن کاغذ پر یا تانبے، چاندی اور سونا پر بھی تیار کر سکتے ہیں۔ بہر حال لوح مبارکہ تیار کرنے کے بعد سورۃ شمس 1,1 بار پڑھ کر دم کریں۔ اسی طرح 11 روز کرنا ہے۔ پہلے اور آخری روز نیاز تقسیم کر دیں۔ پھر لوح مبارکہ اپنے پاس رکھ لیں۔ پورے لوازمات کے ساتھ باعمل عامل سے تیار کروائیں یا خود تیار کر لیں۔

لوح مبارکہ یہ ہے۔

جبرائیل — میکائیل

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| عزیز ۲۹ | عزیز ۱۰۵ | عزیز ۱۰۲ | عزیز ۹۹ |
| عزیز ۱۰۳ | عزیز ۹۸ | عزیز ۹۳ | عزیز ۱۰۴ |
| عزیز ۹۷ | عزیز ۱۰۰ | عزیز ۱۰۷ | عزیز ۹۴ |
| عزیز ۱۰۶ | عزیز ۹۵ | عزیز ۹۶ | عزیز ۱۰۱ |

و کفیٰ باللہ شھیدا محمد رسول اللہ

(یہاں مقصد لکھیں)

## لوح شرف زہرہ:

**اس سال شرف زہرہ کا آغاز 13 اپریل 12:22 منٹ**
**اور اختتام 17 اپریل شام 18:47 منٹ پر ہوگا**

ستارہ زہرہ جب بارہ بروج کی سیر کرتے ہوئے برج حوت کے 27 درجہ پر پہنچتا ہے تو اسے شرف کی قوت حاصل ہوتی ہے۔ شرف زہرہ کا وقت تسخیر مطلوب و رجوع خلق کے لئے بہت ہی پُر اثر اور طاقتور ہوتا ہے شرف میں سیارگان کی قوت بڑھ جاتی ہے۔ زہرہ عشق و محبت کا ستارہ ہے۔ اس سعد اور طاقتور وقت میں ان تمام افراد کو فائدہ اُٹھانا چاہئے جن کا کسی نہ کسی وجہ سے تعلق عوام الناس سے براہ راست پڑتا ہو۔ ان حضرات میں وکلاء، دکاندار، سیاستدان، ڈاکٹر، حکیم، عامل، نجومی، انعامی اسکیمیں چلانے والے، پراپرٹی ڈیلر، اسٹیٹ ایجنسی، بیوٹی پارلر یا وہ لوگ جنکا ذریعہ آمدن عوام الناس سے منسلک ہو ان سب کے کاروبار و تسخیر خلائق کیلئے یہ وقت بہت ہی سعد اور طاقتور ہے اسی وقت سے احباب فائدہ ضروری اُٹھائیں۔ لوح شرف زہرہ تیار کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ علیحدہ پاک و صاف کمرہ میں داخل ہو جائیں۔ شرف زہرہ میں ساعت زہرہ میں لوح تیار کرنی ہے۔ پھر بخور ستارہ زہرہ کے سلگائیں۔ پھر گولڈن کاغذ یا چاندی پر رجال الغیب پشت پر رکھ کر بیٹھ جائیں۔ لوح مبارکہ تیار کرنے کے بعد سورۃ طٰہٰ ایک بار پڑھ کر لوح مبارکہ پر دم کر دیں۔ اسی طرح 11 روز کرنا ہے پہلے اور آخری روز نیاز دلوائیں۔ اور پھر لوح مبارکہ اپنے پاس رکھ لیں۔ انشاء اللہ پورے لوازمات کے ساتھ تیار کرنے والا اثرات ملاحظہ فرمائے گا۔

جبرائیل — میکائیل

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| بدوح ودود ۴۰ | عزیز کریم ۵۳ | اللہ ھو ۵۰ | رحمٰن رحیم ۴۷ |
| رحمٰن رحیم ۵۱ | اللہ ھو ۴۶ | عزیز کریم ۴۱ | بدوح ودود ۵۲ |
| عزیز کریم ۴۵ | بدوح ودود ۴۸ | رحمٰن رحیم ۵۵ | اللہ ھو ۴۲ |
| اللہ ھو ۵۴ | رحمٰن رحیم ۴۳ | بدوح ودود ۴۴ | عزیز کریم ۴۹ |

و کفیٰ باللہ شھیدا محمد رسول اللہ

(یہاں مقصد لکھیں)

# ثاقب ارسل جفر ”شرف شمس“

از تحریر: منیر احمد میرانی، کراچی

جب شمس برج اول حمل میں حرکت کرتا ہوا جب 19 درجہ پر پہنچتا ہے تو شرف ہوتا ہے۔ شمس سیارگان فلکی میں سب سے بڑا اور شہنشاہ کا درجہ رکھتا ہے۔ سب سے زیادہ نورانی اور طاقت ور اثر زمین پر ڈالنے والا ہے۔ پروردگار عالم نے وقت کے موقع میں عجیب قسم کی تاثیر رکھی ہے۔ حکمائے فلاسفر کا قاعدہ ہے کہ حصول اثر کے لیے فاعل کو مہیا کرتے ہیں تا کہ عالم فلکی کی تاثیر کو عالم سفلی میں اتارا جا سکے اور جب ایسا مادہ مہیا کر لیا جاتا ہے جو اس کا اثر قبول کرے تو اس اثر کو لوح یا نقش پر اتار لیا جاتا ہے اور وہ سبب زمین پر ظہور پذیر قدرت خدا کا ہو جاتا ہے چنانچہ شمس شرف کے درجہ پر فائز ہونے سے تاثیر پیدا ہوتی ہے۔ وہ یہ ہے کہ رجوع خلق اور فتح و نصرت تیزی سے کام کرتی ہے۔ نتیجہ اس کا یہ ہوتا ہے کہ جس شخص کے پاس یہ لوح ہو گی لوگ واقف ناواقف بڑے اور چھوٹے کسی نامعلوم کشش کے باعث متوجہ ہو جاتے ہیں۔ جوق در جوق آتے ہیں، شہرت عظمت اور مقبولیت حاصل ہوتی ہے۔ لہٰذا اس وقت ان تمام لوگوں کو فائدہ اٹھانا چاہیے جن کا خلقت سے عام تعلق ہے۔ سیاستدان، دکاندار، سنار وغیرہ کے کاروبار میں اضافہ کے لیے ایک موثر وقت ہے۔ دکاندار کے لیے خصوصاً یہ وقت موثر وقت آتا ہے اور لوگ جن کا خلقت کی آمد سے تعلق نہیں ان کے لیے تسخیر خلق کی ضرورت ہوتی ہے۔ یعنی اپنے اِردگرد کام کرنے والوں افسران، خاندان اور قوم میں برتری ہو۔ لہٰذا اس وقت سے ضرور فائدہ اٹھائیں قرآن کریم کی اس آیت سے فائدہ اٹھائیں۔ سورۃ اعراف کی آیت 53

”وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ النُّجُومُ مُسَخَّرَاتٍ بِأَمْرِهِ٥“

اعداد قمری نکال کر لوح ذوالکتاب تیار کریں۔ لیکن لوح دو تیار کریں ایک درخت انار یا زیتون میں لٹکا دیں اور ایک راست بازو میں باندھیں لوح تیار کرتے وقت باوضو ہوں، علیحدہ کمرہ ہو، کہیں سے پاک صاف اور معطر ہوں، بخور شمس جلائیں، رجال الغیب کا خیال رکھیں، سفید کاغذ پر لکھیں، مشک و زعفران سے اس کو پاس رکھیں، تاثیر ظاہر ہوگی، اس کی برکت سے جمع خلق مطیع و مسخر ہوں گی اور جماعت، خاندان، قوم یا ماحول میں مقبولیت حاصل ہو گی۔ دعائے خیر میں شاہ زنجانی، خاندان اور مجھ عاجز کو ضرور یاد رکھیں۔

آیت کے اعداد قمری 2499 ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۵ | ۴ |

۷۸۶
جبرائیل
قول

| | | | |
|---|---|---|---|
| والقمر | ۱۵۵۲ | ۱۳۳ | والشمس |
| ۱۳۴ | ۴۳۶ | ۲۷۷ | ۱۵۵۱ |
| ۴۳۹ | ۱۳۵ | ۱۵۵۰ | ۳۷۵ |
| مسخرات بامرہٖ | ۳۷۶ | ۴۳۸ | والنجوم |

عزرائیل
اسرافیل

# رحمکاریہ جفر
## شرف شمس

ازتحریر: سیّد شعیب الرحمٰن شاہ، ایبٹ آباد

**اس سال شرف شمس کا آغاز 7 اپریل رات 8:27**
**اور اختتام 8 اپریل رات 8:53 پر ہوگا**

اِس سات شرف شمس میں اکثر عاملین جفر ترقی کے عملیات وطلسمات تیار کرتے ہیں۔ اِس سال طلسم ترقی عروج پیش کرتا ہوں۔ طلسم ترقی عروج وہ خواتین و حضرات جن کی ترقی رُکی ہوئی ہو۔ یا کسی نے قرضہ لیا ہوا ہو۔ وہ واپس نہ کر رہا ہو۔ کاروبار چلتے چلتے ناکام ہوگیا ہو۔ کام بنتے بنتے بگڑ جاتے ہوں۔ کرنا کچھ ہو ہوتا کچھ ہو۔ آئے دن پریشانی لگی رہتی ہو، زندگی اجیرن بن گئی ہو۔ آئے دن مصیبت و پریشانی دیکھتا ہو۔ تو یہ لوح اسکی کامیابی کی ضمانت بنے گی۔ اسکو خالص چاندی کی پلیٹ پر یا گولڈن کاغذ پر بنائیں پھر اس پر گیارہ مرتبہ سورۃ یوسف پڑھ کر دم کریں۔ اسکا ثواب میرے والدین اور شاہ زنجانی صاحب کے والدین کو بخش دیں۔ پھر اسم اعظم مخفی یَا رَافِعُ یَا وَدُودُ بِحَقِّ نَصرٌ مِنَ اللّٰہِ وَ فَتحٌ قَرِیبٌ (617) مرتبہ پڑھیں۔

# رحمکاریہ جفر
## اوجِ زہرہ

**اس سال شرف زہرہ کا آغاز 13 اپریل 12:22 منٹ**
**اور اختتام 17 اپریل شام 18:47 منٹ پر ہوگا**

زہرہ چلتے چلتے جب برج جوزا کے 22 درجے پر آتا ہے تو اسے اوج ہوتا ہے۔ اوج شرف سے دوسرے درجے پر ہوتا ہے۔ اوج زہرہ میں اکثر عاملینِ جفر ایسے عملیات تیار کرتے ہیں جو فراخی رزق اور تسخیر خلق کیلئے پُر تاثیر ہوتے ہیں۔ اس قوت کی مناسبت سے آئینہ قسمت کیلئے لوح زہرہ تسخیر دولت، پیش کرتا ہوں۔ لوح تسخیر دولت علم الجفر کا کمال ہے۔ جس میں قرآن پاک کا اعجاز پوشیدہ ہے۔ یہ لوح چھ ماہ کے اندر اندر کروڑ پتی بنا دیگی۔ اللہ کریم کا کرم ہو جائیگا۔ اگر یہ لوح خود تیار نہ کر سکیں تو مجھ سے یا ادارہ آئینہ قسمت سے تیار کروائیں۔ یہ عمل بہت پُر تاثیر اور چلتا ہوا عمل ہے۔



# رحمکاریہ جفر شرفِ شمس

شرفِ شمس میں اس مرتبہ طلسم ترقی پیش کرتا ہوں۔ وہ خواتین و حضرات جو دولت کے لیے ترستے ہوں، روپے کسی طرف سے نہ آتے ہوں، قرض کا ڈھیر بن گیا ہو تو ایک طرف طلسم یونانی بنائے، دوسری طرف طلسم ہندی بنائیں۔ اس لوح کو پاس رکھیں۔ پھر 111 مرتبہ سورۃ الشمس پڑھ کر دم کریں۔ اس کا ثواب حضرت ابوعبداللہ علیہ السلام کو بخشیں۔ پھر 90 دن کے لیے روزانہ دو رکعت نماز نفل ہر رکعت میں 92 مرتبہ سورۃ شمس پڑھیں۔ سلام پھیر کر اس کا ثواب حضرت فاطمہ زہرہ علیہ السلام اور حضرت زینب علیہ السلام کو بخشیں۔




## بقیہ شرفِ زہرہ تسخیر محبوب ورجوع

شادی، حاضری وغیرہ نقش کے نیچے درج ذیل عمل لکھا جائے گا۔ اس کے بعد ساعتِ زہرہ میں نقش کا فتیلہ بنا کر چراغ میں روغن چنبیلی ڈال کر جلائیں اور خود پاس بیٹھ کر عمل مذکورہ 313 بار پڑھیں۔ یہ عمل 21 روز تک پڑھنا ہے۔ لیکن شرف زہرہ میں تیار کردہ عمل صرف سات تا گیارہ دن میں مطلوب کے دل میں طالب کی محبت پیدا کر دیتا ہے۔ میں نے اس عمل کو بارہا آزمایا ہے۔ میاں بیوی کی محبت، یا وہ خواتین جن کے شوہر بیرون ملک ہیں اور وہ نہ خرچہ دیتے ہیں اور نہ پاس بلاتے ہیں۔ کسی جگہ شادی کرنے کے لیے مطلوب کو مسخر کرنے کے لیے بہت مفید عمل ہے۔

اس عمل کی برکت سے اکثر خواتین غیر ممالک اپنے شوہروں کے پاس چلی گئی ہیں۔ عمل میں ذرا تبدیلی کی جاتی ہے۔

1- کلمہ شریف کے اعداد=650 2- محبت کے اعداد=450

3- مطلوب کنیز فاطمہ=222 4- مقصد آئے=11

۷۸۶
جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۵۶ | ۲۲۶ | ۷ | ۶۵۰ |
| ۵ | ۶۵۲ | ۴۵۴ | ۲۲۸ |
| ۶۵۴ | آئے ۱۱ | کنیز فاطمہ ۲۲۲ | ۴۵۲ |
| ۲۲۴ | ۴۵۰ | ۶۵۶ | ۹ |

عزرائیل — اسرافیل

**عزیمت**: لا الہ کنیز فاطمہ لیا دے، الا اللہ کنیز فاطمہ ملا دے، محمد رسول اللہ کنیز فاطمہ جھکا دے۔

اس کو معمولی نہ جانیں، بڑی بڑی تکسیریں اس کے سامنے کچھ نہیں۔

واللہ اعلم بالصواب

جواہر الجفر

# شرفِ شمس سے بے روزگاری کا خاتمہ

ازتحریر: سید علی حسین شاہ نقوی، ہارون آباد

شمس جو تمام سیاروں میں مثلِ شہنشاہ ہے اور مظہر قوت وحیات وتوانائی کا منبع ہے سب چرند پرند، حجر شجر، انسان وحیوان سب شمس کے تابع ہیں۔ شمس 12 بروج کا دورہ ایک سال میں کرتا ہے، یہ اتوار کے دن کا مالک ہے یہ دن حضرت آدم علیہ السلام کی پیدائش کا دن ہے۔ زمین وآسمان بھی اُسی دن بنے، شمس کا برج اسد، دھات سونا اور پوشاک زرد ہے۔ شمس گرم اور آتشی سیارہ ہے۔ اس کے زیر سلاطین، امراء، وزراء اور حکام بالا ہیں۔ دائرہ بروج میں پانچویں برج کا حاکم ہے۔ شمس چلتے چلتے جب برج حمل کے 19 درجہ پر آتا ہے تو اُسے شرف کی طاقت حاصل ہوتی ہے۔ شمس جو کہ ایک دائرہ بروج کا 24 گھنٹے میں مکمل کرتا ہے۔ چنانچہ اس کے شرف کا وقت بھی 24 گھنٹے ہی رہتا ہے۔ اس باقوت اور باسعد ساعت میں ترقی رزق، ترقی عہدہ بلندی، سیاسی وسماجی مقدمات میں کامیابی، دشمن پر غلبہ پانے اور اُن کے شر سے بچنے کے لیے لوحِ شرف شمس صد فی صد کارآمد رہتی ہے۔ اس سعد وقت کی مناسبت سے ایک عمل لوحِ روزگار کا پیش کر رہا ہوں۔ اس لوح سے تمام بے روزگار حضرات فائدہ حاصل کریں جو لوگ موجودہ ملازمت کی ترقی کے لیے پہنچیں گے۔ انشاءاللہ وہ عروج پر ہوں گے اور بفضل خدا دنیا آپکی بہت عزت کرے گی۔ اس لوح کے استعمال سے صرف 21 دن میں نوکری مل جائے گی اور 21 دن میں ہی موجودہ نوکری عروج میں آجائے گی۔ تجربہ وآزمائش شرط ہے۔ یہ لوح سنہری کاغذ پر زعفران کشمیری وعرق گلاب سے تیار ہوگی۔

بسم اللہ اوّل والآخر

یارفتمائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷۱۶ | ۱۷۲۲ | ۱۷۲۹ | ۱۷۰۲ |
| ۱۷۲۷ | ۱۷۰۴ | ۱۷۱۴ | ۱۷۲۴ |
| ۱۷۰۶ | ۱۷۳۳ | ۱۷۱۸ | ۱۷۱۲ |
| ۱۷۲۰ | ۱۷۱۰ | ۱۷۰۸ | ۱۷۳۱ |

اجب یارفتمائیل بحق بایا باسط

## اعجاز الجفر: محبت، حاضری مطلوب اور شادی کے لئے

ازتحریر: فیض محمد جسکانی، پنوں عاقل سندھ

نقشِ مثلث ایک عجیب ترین مجرب ترکیب ہے یہ نقش طالب اور مطلوب کا جُدا جُدا تیار کرنا ہے اور کاغذ کو اس طرح تہہ کریں کہ طالب کا نقش اوپر اور مطلوب کا نیچے ہو۔ اور لکیریں لکیروں پر آجائیں، تین نقش تیار کر کے ایک بازو میں، ایک میوہ دار درخت میں اور ایک مطلوب کی طبع میں استعمال کریں۔ نقش کے نیچے عبارت تیار کریں اور لکھیں۔ انشاءاللہ جائز مقصد جلد حاصل ہوگا۔ نقش کی ترکیب یہ ہے۔ طالب کے اعداد میں اسم غالب کے اعداد 1033 شامل کریں اور مطلوب کے اعداد میں مغلوب کے اعداد 1078 شامل کریں۔

**مثال:-** طالب عرفان اور غالب کے اعداد 1434 اس رقم سے قانون کے 12 کم کر کے تین سے تقسیم کیا تو جواب آیا 474 مطلوب نوشین اور مغلوب کے اعداد 1494 اس رقم سے بھی قانون کے 12 کم کر کے تین سے تقسیم کیا تو جواب آیا 494 اور جب باقی رہے تو خانہ 5 میں رکھ کر نقش مکمل کریں۔

**چال نقش یہ ھے**



| | | |
|---|---|---|
| ۷ | ۶ | ۱ |
| ۸ | ۵ | ۲ |
| ۹ | ۴ | ۳ |

**نقشِ مطلوب**



| | | |
|---|---|---|
| ۵۰۰ | ۴۹۹ | ۴۹۴ |
| ۵۰۱ | ۴۹۸ | ۴۹۵ |
| ۵۰۲ | ۴۹۷ | ۴۹۶ |

**نقشِ طالب**



| | | |
|---|---|---|
| ۴۸۰ | ۴۷۹ | ۴۷۴ |
| ۴۸۱ | ۴۷۸ | ۴۷۵ |
| ۴۸۲ | ۴۷۷ | ۴۷۶ |

آخر میں شاہ زنجانی صاحب اور مجھ ناچیز کو دعائے خیر میں ضرور یاد کریں۔

# شرفِ زہرہ

از تحریر: میاں جاوید اقبال بدوملہی

**شرف زہرہ کا آغاز 13 اپریل 12:22 منٹ اور اختتام 17 اپریل شام 18:47 منٹ پر ہوگا**

## لوح برائے تسخیرات

شرف زہرہ کی سعد ترین ساعت میں حب، تسخیر، شادی، خوشحالی، تسخیر مستورات، مقبولیت، ترقی عہدہ، فراوانی رزق، خلاصی قید و بند، مقدمہ میں کامیابی جیسے عملیات تیار کئے جاتے ہیں خاص کر اس سعد ساعت میں جاذبیت، کشش، تسخیر مطلوب، رجوع خلق، تسخیر مستورات، مطلوبہ جگہ شادی، حاضری مطلوب جیسے عمل تیار کرنے پر زور رہتا ہے۔

**طریقہ عمل:** اس عمل کو اگر مکمل قواعد و ضوابط سے کیا جائے عاملین و قارئین کیلئے بہت بڑا تحفہ ہے۔ اس عمل میں 2 آیات قرآنی کی روحانیت سے کام لیا گیا ہے ان میں سے ایک آیت طالب ہے اور دوسری آیت مطلوب ان دونوں آیات سے یہ نادر عمل وجود میں آیا ہے۔ سب سے پہلے اس عمل کو تیار کرنے کیلئے خالص مشک و زعفران اور آب زم زم کی سیاہی تیار کریں۔ 2x2½ کی خالص چاندی کی پلیٹ تیار کریں۔ نام طالب بمعہ والدہ اور نام مطلوب بمعہ والدہ۔ بخور صندل اور زعفران۔ مثالی نقش عمل خاص یہ ہے:

جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۹۴ / ۷۷۶ | ۴۹۷ / ۷۷۹ | ۵۰۲ / ۱۷۳۷ | ۴۰۸ / ۷۶۸ |
| ۵۰۰ / ۱۷۳۶ | ۴۰۹ / ۷۶۹ | ۴۹۳ / ۷۷۵ | ۴۹۸ / ۷۸۰ |
| ۴۱۰ / ۷۷۰ | ۵۰۳ / ۱۷۳۹ | ۴۹۵ / ۷۷۷ | ۴۹۳ / ۷۷۴ |
| ۴۹۶ / ۷۷۸ | ۴۹۱ / ۷۷۳ | ۴۱۱ / ۷۷۱ | ۵۰۲ / ۱۷۳۸ |

اسرافیل — عزرائیل

بِسۡمِ اللہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ عَزَّمۡتُ عَلَیۡکُمۡ یَا اَرۡوَاحَ الطَّاہِرِ الۡمُسَخَّرُ الۡمُطِیۡعُ بِہٰذَا اللَّوۡحِ الشَّرِیۡفِ بِحَقِّ یحبونھم کحب اللہ والذین امنو اشد حبا اللہ اللھم مسخر قلب (نام مطلوب بمعہ والدہ) حق مھر شد (نام طالب بمعہ والدہ) والقیت علیک محبت منی لتصنع عینی برحمتك یا ارحم الراحمین العجل العجل العجل الساعۃ الساعۃ الساعۃ الوحا الوحا الوحاo

قارئین! اس عمل میں اعداد طالب خانہ نمبر 1 سے پر ہوں گے جبکہ اعداد مطلوب خانہ نمبر 16 میں پر ہوں گے۔

| | |
|---|---|
| حصہ طالب | اول |
| اعداد طالب | ۴۰۸ |
| اعداد آیت نمبر ۱ | ۱۴۹۲ |
| میزان | ۱۹۰۰ |

| | |
|---|---|
| حصہ مطلوب | دوم |
| اعداد مطلوب | ۱۷۳۹ |
| اعداد آیت نمبر ۲ | ۲۳۲۱ |
| میزان | ۴۰۶۰ |

اسم طالب کے اعداد ۴۰۸ خانہ نمبر ۱ تا خانہ نمبر ۴ طبعی چال سے پر کریں۔ اب حصہ اول کے میزان سے اعداد طالب نفی کریں اور پھر قانون کے اعداد ۱۸ نفی کریں جو باقی بچ جائے اس کو ۳ پر تقسیم کر کے خانہ نمبر ۵ تا خانہ نمبر ۱۶ تک پر کریں۔

کسر ۱ = ۴۹۱ = ۱۴۷۴ ÷ ۳ = ۱۸ ـ ۱۴۹۲ = ۱۴۹۲ ـ ۴۰۸ = ۱۹۰۰ ـ ۴۰۸

اگر کسر ۱ آجائے تو خانہ نمبر ۱۳ اگر ۲ آجائے تو خانہ نمبر ۹ میں ایک کا اضافہ کیا جائیگا۔

حصہ دوم: سب سے پہلے اعداد میزان حصہ دوم ۴۰۶۰ سے اعداد مطلوب نفی کریں۔ ۲۳۲۱ = ۱۷۳۹ ـ ۴۰۶۰ اب ۲۳۲۱ میں ۱۸ قانون کے جمع کریں بقایا ۲۳۳۹ بچے۔

اب اعداد ۲۳۳۹ کو ۳ پر تقسیم کیا تو اعداد ۷۷۹ اور کسر ۲ حاصل ہوئی۔ اب ۷۷۹ میں سے ۱۱ قانون کے نفی کئے بقایا ۷۶۸ رہ گئے اب اس کو خانہ نمبر ۱ سے خانہ نمبر ۱۲ تک پر کیا۔

(اگر کسر ۱ حاصل ہو تو خانہ نمبر ۹ اگر کسر ۲ حاصل ہو تو خانہ نمبر ۵ میں ایک کا اضافہ کیا جانا چاہئے) پھر اعداد مطلوب ۱۷۳۹ سے قانون کے ۳ عدد نفی کریں اور خانہ نمبر ۱۳ سے خانہ نمبر ۱۶ تک پر کریں۔ اس طرح خانہ نمبر ۱۶ میں مطلوب

# علم الاعداد و اسماء الحسنیٰ

## دوستی شراکت ازدواجی زندگی اور مقبولیت کا عدد دو (2)

ازتحریر: حافظ عتیق الرحمٰن ضیاء، کراچی

(گزشتہ سے پیوستہ)

محترم قارئین السلام علیکم: موجودہ نفسانفسی کے دور میں لوگ اپنی پریشانیوں اور مسائل کا حل اہل نجوم سے زائچہ کے ذریعے معلوم کر تے ہیں کہ کون سی لوح یا پتھر پہنیں یا کس اسم اعظم کے پڑھنے سے ان کے حالات میں بہتری آئے گی مگر ان میں سے اکثر خواتین وحضرات کو اپنی تاریخ پیدائش اور وقت پیدائش کا علم نہیں ہوتا لہٰذا ایسے خواتین وحضرات کے لئے ان کے ناموں کے مفرد اعداد کے ذریعے ان کی شخصیت کی خوبیاں وخامیاں اور حالات کی بہتری کے لئے علم الاعداد و اسماالحسنی کے عنوان سے یہ سلسلہ حاضر خدمت ہے دیے گئے اسمائے پاک ان کے لئے اسم اعظم کا درجہ رکھتے ہیں۔

عزیز ان من: مارچ کے کالم میں آپ نے عدد ایک کی منسوبات کو پڑھا اس کے بعد علم الاعداد میں دوسرا نمبر عدد 2 ہے۔جس کا تعلق سیارہ قمر سے ہے لہذا یہ عدد عمدہ خیالات بردباری وسنجیدگی اور مددگار صلاحیتوں کی نشان دہی کرتا ہے۔اس عدد کے حامل افراد کی مثال اس سایہ دار درخت کی سی ہے جس کے سائے میں کوئی تھکا ہارا مسافر سکون محسوس کرتا ہے۔ان لوگوں سے مل کر آپ کو سکون اور مسرت کا احساس ہوگا۔یہ عدد جفت یعنی زوج ہے۔اس کے نمودار ہوتے ہی دوستی، ازدواجی زندگی یا کسی قسم کے اشتراک کا تصور ذہن میں ابھرتا ہے دل ودماغ پر میل وملاقات یا جذبہ وصال کے جذبات چھا جاتے ہیں۔یعنی جو شخص اس عدد کے زیر اثر ہوگا وہ ان صفات سے خالی نہ ہوگا۔یہ عدد مونث ہے۔جنس مخالف کو اپنی جانب متوجہ کرنے کی خاصیت رکھتا ہے۔اسی لیے عملیات و نقوش محبت اور دوسروں کو اپنی جانب راغب ومتوجہ کرنے کے لیے عاملین اسے استعمال کرتے ہیں۔

مشہور ہے کہ بیس((20 کا نقش تسخیر کے اعمال میں اکسیر کا درجہ رکھتا ہے اور اس کا حامل خلقت کے دلوں پر حکمرانی کرتا ہے مرکب عدد 20 درحقیقت دو کا ہی عدد ہے۔نمبر دو کے ماتحت افراد زندگی کے کسی بھی شعبے میں ہوں وہ ترقی کی راہ پر گامزن ہوجاتے ہیں لیکن ان کی زندگی ہمیشہ" ہر کمال را زوال اور ہر زوال را کمال" کی مثال نظر آتی ہے۔یہاں ہم مختصر الفاظ میں عدد دو (2) کے حامل افراد کی مثبت اور منفی خصوصیات پیش کر رہے ہیں۔

مثبت خصوصیات میں رفاقت، بھروسا، قوت خیال، غور خوض، گھریلو سادگی اور بھولا پن شامل ہیں۔منفی خصوصیات میں جلد یقین کرنا اور متاثر ہونا، حسد، کثافت، شرمیلا پن، بے چینی، طبیعت کا فوری میلان وغیرہ ہیں۔

عدد دو (2) خواتین کی دلچسپیوں اور سرگرمیوں کا نمائندہ ہے ان کے نقطہ خیال کو ظاہر کرتا ہے۔دو عدد رکھنے والی خواتین اپنے جوش وہیجان اور دلی جذبے کو ظاہر کردیتی ہے۔وہ زندگی کے خانگی پہلو کو عقل ودانش کے خاص انداز میں ظاہر کرتی ہے۔اس نمبر سے تعلق رکھنے والے افراد نہایت بردباد، سلجھے ہوئے خیالات کے مالک ہوتے ہیں وہ اپنی رائے کو نہایت موثر انداز سے ظاہر کرتے ہیں۔دوسروں کی معقول رائے کو فوراً قبول کرلیتے ہیں۔عدد دو کے حامل افراد والے دماغی اور عملی کاموں میں دلچسپی رکھتے ہیں، بلاسوچے سمجھے کسی بات پر عمل نہیں کرتے اور دنیاوی معاملات میں بہت اونچی امیدیں رکھتے ہیں۔یہ لوگ خدمت گار، قابل اعتماد اور وفادار ہوتے ہیں اپنے مالک کا حکم بلا چوں وچراں بجالانا پسند کرتے ہیں مگر بدقسمتی سے یہ لوگ ہمیشہ پریشان کن صورت حالات کا شکار رہتے ہیں۔اس نمبر کے افراد خاوند کی حیثیت سے اپنی بیوی کے دلدادہ ہوتے ہیں اور یہی صورت عورت کے لئے بھی ہے۔عدد دو کی حامل بیوی اپنی زندگی کو بڑی سے بڑی تکلیف میں ڈال کر اپنے خاوند کی خوشنودی حاصل کرتی ہے مگر یہ نمبر رکھنے والے افراد غصے کا شکار ہوکر روتے بھی بہت جلد

ہیں فوراََ ہی ان کی آنکھیں بھیگ جاتی ہیں۔

یہ لوگ اپنی رومانوی زندگی کا آغاز بڑی احتیاط سے کرتے ہیں۔وہ خوب صورتی کی پرستش کرتے ہیں مگر رومانوی حدود پھلانگنے میں فہم وفراست کا دامن کبھی ہاتھ سے نہیں چھوڑتے۔وہ اپنی متعلق بلاوجہ تکلیف سے بچنے کی خاطر تخیلات کے سہارے رومان پرور دنیا بسائے رکھنا اپنی بڑی کامیابی سمجھتے ہیں۔ایسے نمبر والے افراد کی شادی عدد 2 کے علاوہ 4 یا 6 سے ہوجائے تو خوش گوار نہیں رہتی۔یہی عالم تقریباََ ایک اور نو کے ساتھ بھی ہوتا ہے۔عدد دو والے افراد سے دو عدد والے ایک دوسرے کی طرف متوجہ نہ ہوں، ایک دوسرے کی محبت میں گرفتار نہ ہوں، عدد دو والوں کے ازدواجی تعلقات 3 اور 5 والوں سے کسی حد تک خوشگوار رہتے ہیں۔عدد 2 والی خواتین شادی شدہ ہوں یا کنواری اپنے راحت وسکون کو بڑی اہمیت دیتی ہیں وہ عموماََ المیہ کہانیوں میں گہری دلچسپی لیتی ہیں۔اپنی رہائش گاہ کی آرائش کا خصوصی خیال رکھتی ہیں۔ہر وہ چیز جو انہیں اپنے گھر میں آرام پہنچائے انہیں درکار ہوتی ہے۔عدد 2 کے زیر اثر خواتین کی اگر کسی غلط شخص سے شادی ہوجائے تو یہ ان کے لئے بہت بڑا سانحہ ہوتا ہے کیونکہ وہ ایک ناکام تجربے کے بعد دوبارہ خود کو سنبھال نہیں سکتیں ذہنی ونفسیاتی امراض انہیں گھیر لیتے ہیں۔زندگی کی تمام خوشیاں اور دلچسپیاں ان کے لئے بے معنی رہ جاتی ہیں۔عدد 2 کے حامل افراد کی صحت عام طور پر اچھی ہوتی ہے لیکن یہ لوگ اکثر فربہی کی طرف مائل ہوجاتے ہیں۔ذہنی طور پر جذباتی ہوتے ہیں اور اپنے گھر اور خاندان سے بھی بڑا جذباتی لگاؤ رکھتے ہیں۔دراصل یہ لوگ جذبات کے تلاطم میں زندگی گزارتے ہیں مگر ان کے جذبات کو سمجھنا مشکل ہوتا ہے یہ لوگ گزرے ہوئے واقعات پر مسلسل سوچتے رہتے ہیں اور اکثر راتوں کو جاگنا بھی ان کی عادت بن جاتا ہے۔جسمانی عوارض میں معدہ انہیں سب سے زیادہ تکلیف پہنچاتا ہے، ہاضمے کی خرابی، تیزابیت، سینے میں جلن اور پتے کی پتھری وغیرہ کی شکایات بھی انہیں ہوا کرتی ہیں۔

نمبر دو والے افراد کے لئے ہر ماہ کی 2، 11، 20 اور 29 تاریخیں سود مند ثابت ہوتی ہیں۔انہیں اپنے اہم کام ان تاریخوں میں انجام دینا چاہیے۔

سال میں 22 جون سے 23 جولائی کا عرصہ خوش بختی کا ہوتا ہے۔

پیر ان کا موافق دن اور جمعہ، اتوار بھی سعد ہوتے ہیں۔ہلکے نیلے وسبز رنگ اس عدد سے منسوب ہیں۔موتی، مون اسٹون پتھر انہیں موافق آتے ہیں جنہیں چاندی کی انگوٹھی میں پہننا چاہیے۔وہ تمام نمبر جن کا مفرد عدد دو بنتا ہے۔ان کو موافق آتے ہیں۔۔نمبر دو کے حامل خواتین وحضرات اپنی زندگی میں کسی قسم کی سختی سے گزر رہے ہوں۔حالات پریشان کن ہوں ہر کام میں رکاوٹ ہوں یا جسمانی ور وحانی بیماری معاشی مسئلہ، رشتوں میں رکاوٹ۔غرض کہ کوئی بھی مسائل موجود ہوں تو مندرجہ ذیل اسمائے پاک کے کل اعداد کا نقش اپنے نام کے پہلے حرف کے عنصر کے مطابق بنا کر پہن لیں اور اسمائے پاک میں سے کسی بھی ایک اسم کا ورد اپنے مقصد کے مطابق پڑھنا شروع کردیں انشاء اللہ بہت جلد حالات میں بہتری آنے لگے گی واضح رہے کہ اللہ تعالیٰ کے ہر نام کا مفرد عدد اور کل ناموں کا مفرد عدد اور نقش کا عدد تمام دو عدد ہی بنتا ہے۔اسمائے پاک اور نام کے پہلے حرف کا عنصر معلوم کرنے کے لئے جدول دیا جارہا ہے اور اسی طرح آتشی، بادی، آبی اور خاکی چاروں چالوں کے نقوش بمع چال قارئین کی آسانی کے لئے حاضر خدمت ہیں۔

| نمبر شمار | اسماء الحسنیٰ | اعداد | خواص اسماء |
|---|---|---|---|
| 1 | رَزّاق | ۳۰۸ | برائے وسعت رزق |
| 2 | خَبِیْرُ | ۸۱۲ | برائے اسرارِ پوشیدہ |
| 3 | وَسِعُ | ۱۳۷ | برائے فتوحات کلی |
| 4 | وَدُوْدُ | ۲۰ | برائے الفت ومحبت |
| 5 | عَلِیُّ | ۱۱۰ | برائے اعلیٰ مرتبہ وعزت |
| 6 | مُبْدِئُ | ۵۲ | تمام امور وحصول اولاد |
| 7 | وَالِیُّ | ۴۷ | تحفظ مکان وجائیداد |
| 8 | مُتَعَالِیُ | ۵۵۱ | علم مرتبہ وتحفظ شیاطین |
| 9 | مُنْعِمُ | ۲۰۰ | حصول نعمت |
| 10 | هَادِیُ | ۲۰ | برائے حصول حکمت |
| کل تعداد ۲۲۶۱ مفرد عدد (2) | | | |

**جدول۔ حروف کی تقسیم عنصر کے مطابق**

| آتشی حروف | ا۔ہ۔ط۔م۔ف۔ش۔ذ |
|---|---|
| بادی حروف | ب۔پ۔و۔ی۔ن۔ص۔ت۔ٹ۔ض |
| آبی حروف | ج۔چ۔ز۔ک۔س۔ق۔ث۔ظ |
| خاکی حروف | د۔ڈ۔ح۔ل۔ع۔ر۔ڑ۔خ۔غ |

## آتشی نقش

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| 8 ۷۵۷ | 1 ۷۴۹ | 6 ۷۵۵ |
| 3 ۷۵۱ | 5 ۷۵۴ | 7 ۷۵۶ |
| 4 ۷۵۳ | 9 ۷۵۸ | 2 ۷۵۰ |

## آبی نقش

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| 6 ۷۵۵ | 7 ۷۵۶ | 2 ۷۵۰ |
| 1 ۷۴۹ | 5 ۷۵۴ | 9 ۷۵۸ |
| 8 ۷۵۷ | 3 ۷۵۱ | 4 ۷۵۳ |

## بادی نقش

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| 2 ۷۵۰ | 7 ۷۵۶ | 6 ۷۵۵ |
| 9 ۷۵۸ | 5 ۷۵۴ | 1 ۷۴۹ |
| 4 ۷۵۳ | 3 ۷۵۱ | 8 ۷۵۷ |

## آبی نقش

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| 4 ۷۵۳ | 9 ۷۵۸ | 2 ۷۵۰ |
| 3 ۷۵۱ | 5 ۷۵۴ | 7 ۷۵۶ |
| 8 ۷۵۷ | 1 ۷۴۹ | 6 ۷۵۵ |

**عزیزانِ من:** اپنے نام کے اعداد نکالنے کے لئے آئینہ قسمت میں بعنوان آپ کا ماہ کیسا رہا گا کے صفحہ پر نام کے اعداد نکالنے کا طریقہ موجود ہے وہاں سے دیکھ لیں۔ نقش بنانے کی مثال وضاحت کے ساتھ پچھلے مارچ کے کالم میں دیکھ لیں۔ چاروں چالیں نقش کی درج کردی گئی ہیں ایک سے لے کر نو تک جو عدد درج ہیں وہ نقش کی چال کو ظاہر کرتے ہیں اصل نقش بناتے وقت وہ نہ لکھیں۔ نقش بنانے کے لئے بہتر وقت شرف قمر ہے جو کہ ہر ماہ آتا ہے اور اگر عروج ماہ کا شرف قمر ہو تو زیادہ بہتر ہے اس کے علاوہ قمر جب اپنے برج سرطان میں موجود ہو تب اور قمر کی دوسرے سیاروں کے ساتھ سعد نظرات میں بھی نقش بنا سکتے ہیں قمر کے سعد نظرات کا لازمی خیال رکھیں جو کہ آپ کو آسانی سے زنجانی و بارہ امامیہ جنتری سے حاصل ہو سکتے ہیں۔ ان اوقات کے علاوہ عام خواتین وحضرات نوچندے پیر کی پہلی ساعات قمر میں نقش بنالیں کسی وجہ سے نہ بنا سکیں تو مجھ سے یا زنجانی صاحب سے بنوا کر فیوض و برکات حاصل کریں اگلے ماہ تک کے لئے اجازت والسلام۔

## بقیہ شرفِ زہرہ لوح برائے تسخیرات

کے اعداد قائم ہو جائیں گے اور خانہ اول میں طالب کے۔

قارئین آئینہ قسمت! اس عمل کو میں نے اپنے ہی طریقہ سے وزن کیا جو کہ خانہ اول میں اعداد طالب اور خانہ ۱۶ میں اعداد مطلوب بھی موجود ہے۔

قارئین اس طرح عمل بھی بن گیا طالب و مطلوب اپنے اپنے خانہ اور نقش میں آیات قرآنیہ کی روحانیت بھی موجود ہے اور نقش کا وفق بھی حاصل ہو گیا۔ چال نقش یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ ۸ | ۱۱ ۱۱ | ۱۴ ۱۴ | ۱ ۱ |
| ۱۳ ۱۳ | ۲ ۲ | ۷ ۷ | ۱۲ ۱۲ |
| ۳ ۳ | ۱۶ ۱۶ | ۹ ۹ | ۶ ۶ |
| ۱۰ ۱۰ | ۵ ۵ | ۴ ۴ | ۱۵ ۱۵ |

**طریقہ استعمال:** اس نایاب و نادر عمل کی اگر سمجھ نہ آ ہے تو خود بنانے کی بجائے ادارہ آئینہ قسمت سے بنوالیں یا پھر کسی عامل کامل سے کیونکہ اگر عمل غلط بن گیا ایک سعد ساعات کے ضائع ہونے کا اندیشہ ہے دوسرا اُلٹا نقصان بھی ہو سکتا ہے۔ قارئین مشک و زعفران خالص اور آب زم زم سے 2 عدد نقش تیار کریں دوسرا 2x2½ انچ خالص چاندی کی پلیٹ پر نقش کندہ کریں۔

عزیمت اگر نقش کے نیچے آتی ہے تو ٹھیک وگرنہ پشت پر لکھ لیں۔ قارئین نقش اور پلیٹ کو سامنے رکھ کر 3 یوم اعداد مطلوب کے مطابق عزیمت پڑھ کر نقش پر دم کریں بعد میں زعفران اور صندل کا برادہ لیکر ان نقوش اور پلیٹ کو دھونی دیں۔ پھر ایک نقش کسی درخت پر لٹکا دیں تاکہ ہوا سے ہلتا رہے۔ دوسرا نقش اپنے گلے میں خوشبو لگا کر پہن لیں۔ چاندی کی لوح کو ایک گلاس پانی گرم کر کے اُس میں ڈال دیں جب پانی ٹھنڈا ہو جائے تو پانی اُس جگہ ڈال دیں جہاں پاؤں نہ آتے ہوں دن میں 2 مرتبہ یہ عمل دہرائیں انشاءاللہ سات یوم تماشہ قدرت دیکھیں کہ کس طرح محبوب حاضر ہوتا ہے۔

اگر بیوی کیلئے عمل کیا ہے تو 7 یوم میں پہلے والے دن آ جائے گی اگر شادی کیلئے بنوایا ہے تو 7 یوم میں انشاء اللہ کوئی وسیلہ بن جائے گا۔ اس عمل سے فیض یاب ہو کر جناب محترم شاہ زنجانی صاحب اور مجھ فقیر کیلئے ضرور دعا کریں۔

# جفر کاظم امراض کا خاتمہ

از تحریر: محمد عیسیٰ کاظمی، کوئٹہ

اسلام علیکم میرے پیارے قارئین اکرام! سب سے پہلے خدا کا شکر کرتا ہوں جو مجھ جیسے گنہگار کو علم جفر میں آگاہی دی اور اعوام الناس کا خدمت کرنے کا موقعہ دیا ویسے سب تعریف اللہ ہی کے لئے ہے امحمہ بعد بتاتا چلوں کہ اس مہینے میں اپنے پیارے قارئین کے لئے ایک عمل شفا تقدیم کرتا ہوں جو کہ سو فیصد اثر دکھانے والا عمل ہے مجرب کہو یا چلتا ہوا عمل جو آپ کو آزمائش کہ بعد پتہ چلے گا پھر آپ خود فیصلہ کریں کہ مجرب ہے یا چلتا ہوا عمل میرے کہنے کی ضرورت نہیں جن بہن بھائیوں کو لا علاج بیماریوں نے جکڑ رکھا ہے وہ ضرور اس عمل کو آزمائیں انشاء اللہ شفا نصیب ہوگی۔ نقش عمل نوچندی بدھ آٹھویں ساعت میں جمعہ پہلی ساعت میں اور شرف قمر میں بھی تیار کر سکتے ہیں جو وقت مؤثر ہو تیار کریں۔

**تیاری نقش:**۔ اسماء الٰہی کے اعداد

| حفیظ | مقدم | شکور | واحد | وارث | رحمٰن | رحیم | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 998 | 184 | 526 | 19 | 707 | 298 | 258 | =2990 |

نام معہ والدہ کے اعداد 745 اِن سب کو جمع کریں۔ 3735=2990+745
اور کل اعداد سے 30 عدد تفریق کریں۔
3735-30=3705 باقی کو 4 پر تقسیم کریں۔

```
   926
4 /3705
   36
    10
     8
    25
    24
     1
```

جو حاصل قسمت ہو اسے پہلے خانے میں رکھ کر پور کریں اگر اتفاق ایک اضافہ ہو تو 13 خانے میں ایک اضافہ کریں 2 اضافہ آئے 9 خانے میں ایک اضافہ کریں 3 آئے تو 5 خانے میں ایک کا اضافہ کریں یاد سے پہلے آیات لکھے بعد میں نقش کو یہ سارا زعفران عرق گلاب سے سفید کاغذ پر تیار کریں۔ رجال غیب کا خاص خیال رہے۔

جبرائیل — عزرائیل

٧٨٦

وَتُنَزِّلُ مِنَ الْقُرآنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْن

وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْن — اَللّٰهُ يَشْفِيْ عَبْدَهٗ بِلُطْفِهٖ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٩٣٠ | ٩٣٥ | ٩٤٠ | ٩٢٩ |
| ٩٣٦ | ٩٣٢ | ٩٢٦ | ٩٣٩ |
| ٩٦٧ | ٩٣٨ | ٩٣٧ | ٩٣١ |
| ٩٤١ | ٩٢٨ | ٩٣١ | ٩٣٤ |

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللهِ التَّامَّاتِ كُلِّهَا مِنْ شَرِّ كُلِّ
شَيْطَانٍ وَّهَامَّةٍ وَّعَيْنٍ لَّامَّةٍ اِحْفِظْنِيْ بِحَقِّ اَلْفِ اَلْفِ
بِسْمِ اللهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اِسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي
السَّمٰوٰتِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ
الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ۔ فلاں بنت فلاں

## چال نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| 5 | 10 | 15 | 4 |
| 11 | 8 | 1 | 14 |
| 2 | 13 | 12 | 7 |
| 16 | 3 | 6 | 9 |




بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

شروع اللہ کے پاک نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم والا ہے

بہترین حکمت اور دانائی یہ ہے کہ انسان کے دل میں اللہ تعالیٰ کا خوف ہر وقت موجود ہو۔

**معزز قارئین**! ہم اس سلسلہ کو اپنے قابل احترام اساتذہ کے زیر سایہ جاری رکھتے ہیں۔آج کل تکلیفیں تو عام ہیں کسی پر جادوٹونہ ہے،تو کوئی آسیب کا ستایا ہوا ہے، کسی پر نظر کا اثر ہے،تو کوئی جسمانی امراض کا شکار ہے، اور ہم اُن بہن بھائیوں کی تکلیف بھی سمجھتے ہیں جن کا (بزنس) کاروبار میں نقصان ہورہا ہے یا پھر اولاد نہ ہونے سے پریشان ہیں، اور کچھ اولاد کے نافرمان ہونے سے سخت تکلیف میں ہیں، اور اُن بیٹوں اور بیٹیوں کیلئے بھی دُعا گو ہیں جن کی شادی لیٹ ہو رہی ہے، یا بندش ہے، یا پھر اور کوئی رکاوٹ ہے۔

**معزز**! عالم الغیب تو صرف اللہ تعالیٰ کی ذات ہے اور اسی پاک ذات کے بنائے ہوئے نظام کے تحت ہم آپکی خدمت میں چند پیارے سے تحفے پیش کرتے ہیں۔ پہلے ہم بیٹیوں کی شادی کے بارے میں بات کرتے ہیں اگر کسی بیٹی کی شادی نہ ہورہی ہو یا لیٹ ہورہی ہو تو اس نقش کو سبز رنگ کے ریشمی کپڑے میں لکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۹۸۱۳ | ۹۹۸۲۷ | ۹۹۸۲۳ | ۹۹۸۲۰ |
| ۹۹۸۲۴ | ۹۹۸۱۹ | ۹۹۸۱۴ | ۹۹۸۲۱ |
| ۹۹۸۲۸ | ۹۹۸۲۱ | ۹۹۸۲۹ | ۹۹۸۱۵ |
| ۹۹۸۶۸ | ۹۹۸۱۶ | ۹۹۸۱۷ | ۹۹۸۲۲ |

اور (21) اکیس دن تک روزانہ سورۃ طٰہٰ پڑھے۔ عمل اس طرح شروع کریں کہ (21) اکیس دن بغیر وقفے کے یہ عمل پورا ہوجائے۔

سب سے پہلے لڑکی کو چاہئے کہ غسل کرکے اس تعویز کو دائیں بازو پر باندھیں اور روزانہ سورۃ طٰہٰ پڑھیں پہلے دن جس وقت یہ سورۃ پڑھیں تو روزانہ اسی وقت پابندی کریں یہ سورۃ لگاتار (21) اکیس دن تک پڑھنی ہے۔ اور انشاءاللہ تعالیٰ یہ مسئلہ ضرور حل ہوجائے گا۔

ایک بہت پیارا تحفہ **نقشِ سورۃ اخلاص**

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قل | هو | الله | احد | الله | الصمد | لم | يلد |
| هو | الله | احد | الله | لصمد | لم | يلد | ولم |
| الله | احد | الله | الصمد | لم | يلد | ولم | يولد |
| احد | الله | الصمد | لم | يلد | ولم | يولد | ولم |
| الله | الصمد | لم | يلد | ولم | يولد | ولم | يكن |
| الصمد | لم | يلد | ولم | يولد | ولم | يكن | له |
| لم | يلد | ولم | يولد | ولم | يكن | له | كفواً |
| يلد | ولم | يولد | ولم | يكن | له | كفواً | احد |

یہ منقول ہے، مولا علی علیہ السلام سے کہ سورۃ اخلاص اسی ترتیب سے لوح محفوظ میں لکھی ہے۔اس کے بہت فوائد ہیں۔

۱:۔ یہ نقش لکھ کر دریا کے پانی سے دھو کر درد شکم والے کو پلایا جائے۔ انشاءاللہ شفاء ہوگی۔

۲:۔ بخار والے مریض کے بازو پر باندھنے سے شفاء ہوگی۔

۳:۔ یہ نقش مبارکہ لکھ کر دیوانے یا پاگل پن والے مریض کے گلے میں پہنائیں انشاءاللہ صحت ہوگی۔

۴:۔ کسی کو دیو یا جن کا خلل ہو تو یہ نقش پہننے سے شفاء ہوگی۔

۵:۔ اس نقش کو لکھ کر دریا میں ڈالیں جو مراد ہو پوری ہوگی انشاءاللہ

۶:۔ دردسر کے واسطے سر پر باندھیں انشاءاللہ شفاء ہوگی۔

۷:۔ لکھ کر پرانی قبر میں دفن کرنے سے دشمن مقہور ہوگا۔

۸:۔ اگر یہ نقش لکھ کر گونگے بچے کو کھلائیں تو اسے بولنے میں آسانی ہو۔

۹:۔ اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں رزق میں فراخی ہوا انشاءاللہ

۱۰:۔ جو لکھ کر اپنے پاس رکھے اس کے دشمن دوست بن جائیں۔

۱۱:۔ اگر مردے کے کفن پر لکھے تو عذاب قبر سے نجات ہو۔

۱۲:۔ جس کے پاس یہ نقش ہوگا وہ خلق کی نگاہوں میں عزیز ہوگا۔

۱۳:۔ جو اس نقش کو اپنے پاس رکھے دُنیا سے باایمان جائے۔

۱۴:۔ اس نقش کو لکھ کر دھو کر دریا کے پانی سے پئیں تو ابلیس کے مکر و فریب و شر سے محفوظ رہیں۔

۱۵:۔ اس نقش کو لکھ کر قرآن پاک میں رکھے جو آرزو ہو خواب میں معلوم ہو جائے۔ اللہ کے فضل سے اس میں بہت سے فوائد ہیں۔

## بیماریوں کے علاج کیلئے خوبصورت ونافع تحفہ

قرآن پاک کی (6) آیات جن میں شفاء کا تذکرہ ہے۔ دم کرنے، تعویز بنا کر پلانے، تعویز بنا کر باندھنے، پانی پر دم کر کے پلائے، اور بطور ورد پڑھنے الغرض ہر طریقے سے ہر بیماری کیلئے نفع مند ہیں۔ تعویز بنانے کی صورت میں پہلے سورۃ فاتحہ اور آخر میں درود شریف بھی لکھ لیا جائے۔

## وہ چھ آیات یہ ھیں:

1:۔ وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ۔(التوبہ۔۱۴)

2:۔ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِي الصُّدُوْرِ۔(یونس۔۵۷)

3:۔ يَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِيْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ۔(النحل۔۶۹)

4:۔ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّ رَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ۔ (الاسراء۔۸۲)

5:۔ وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ۔(الشعرأ۔۸۰)

6:۔ قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّ شِفَآءٌ۔(حٰم السجدہ۔۴۴)

اِن آیات کے استعمال کے درج ذیل طریقے مفید و مجرب ہیں:۔

1: مریض خود ان آیات کو پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے۔

2: کوئی اور پڑھ کر مریض کے اوپر دم کرے۔

3: پانی دم کر کے دیں کہ مریض اس پانی کو سات دن تک پیئے۔

4: تعویز بنا کر دیں کہ اس تعویز کو پانی ڈال وہ پانی سات دن تک پئیں کم ہونے کی صورت میں اور پانی ملاتے رہیں۔

5: سخت ضرورت کے تحت چند دن تک تعویز بنا کر باندھیں۔

6: بڑے امراض کینسر و شوگر وغیرہ کیلئے چینی کی پلیٹ پر مشک و زعفران سے مع فاتحہ و درود شریف لکھیں۔ مریض علی الصبح یہ پلیٹ دھو کر پی لے یہ عمل اکیس دن تک کریں۔ انشاء اللہ عجیب اثرات دیکھیں گے۔

## سورۃ یٰسٓ کی برکتیں

جو شخص یٰسٓ شریف کو پڑھے اس کیلئے تمام دروازے جنت کے کھل جائیں گے کہ جس سے چاہے اندر چلا جائے۔ اس کے لکھنے اور پڑھنے کا ثواب (10) دس قرآن مجید کے برابر ہے اس کا وقت چاشت کو پڑھنا حاجات کیلئے بہت مفید ہے اور جس کو معاش کی تلاش ہو اس کو چاہئے کہ اتوار کے دن اس کا عمل شروع کرے۔ اور اس عمل کو شروع کریں تو اوّل و آخر اکتالیس (41) بار درود شریف ضرور پڑھیں۔ پھر سورۃ یٰسٓ کو اوّل سے لفظ مبین تک پڑھے پھر مبین سات مرتبہ کہہ کر دوبارہ شروع سے پڑھے اور دوسری مبین پر پھر ایسا ہی کرے پھر شروع سے پڑھ کر تیسری مبین پر ایسا ہی کرے یہاں تک کہ سب مبین پوری ہو جائیں۔ پھر ایک بار پوری سورۃ کو پڑھ کر اور درود شریف پڑھ کر بعد میں دُعا مانگیں۔ چالیس دن تک یہ عمل ایسا ہی کریں طلوع آفتاب سے قبل یہ عمل کریں یعنی نماز فجر کے پڑھنے کے بعد اس طرح پڑھا کریں کہ آفتاب نکلنے سے پہلے عمل ختم ہو جایا کرے انشاء اللہ تعالیٰ آپکی مراد پوری ہوگی اللہ تعالیٰ آپ کے لئے غیب سے رزق عطا فرمائیں گے ایسے اسباب فرمائیں گے جو بندے کے وہم و گمان میں بھی نہیں ہوتے۔ اللہ تعالیٰ اپنا خصوصی فضل فرمائیں۔ آپ کے لئے آسانیاں پیدا فرمائیں۔

## خیر و برکت کا بہترین عمل

یہ عمل میرے تجربے میں ایک مدت سے ہے اور میں نے جس کو بھی بتایا۔ اس نے اس عمل کی تعریف کی جب روپیہ، پیسہ، مال و زر کسی سے لیں تو بِسْمِ اللہ شریف پڑھ لیں۔ اور جب کسی کو روپیہ، پیسہ وغیرہ کسی کو دیں تو اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔ پڑھیں اگر اس میں کچھ ہی دن پابندی کر لیں تو کسی کو دینے سے کمی آئے گی نہ ہی آمد میں کمی واقع ہوگی۔ نیز یہ کہ کم آمدنی میں بھی خیر و برکت کا یہ عالم ہوتا ہے کہ اکثر دستِ غیب کا گمان ہونے لگتا ہے۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کی مشکلات دور فرمائیں اور اپنی رحمت کے سائے میں رکھیں۔ آمین

کرشمات الارواح

# تسخیر ہمزاد

از تحریر: رانا ناصر علی، جھنگ

**قارئین** آئینہ قسمت کے لئے تسخیر ہمزاد کا صدری و مجرب عمل حاضر خدمت ہے۔ ہمزاد کی تسخیر کے خواہش مند حضرات و عاملین کو معلوم ہوگا ہمزاد چار اقسام کا ہوتا ہے ہمزاد کے مختلف نام ہیں عبرانی میں اسے طیف کہتے ہیں عربی میں قرین اور سنسکرت میں اسے سایہ پرشی کہتے ہیں جبکہ اُردو اور فارسی میں اسے ہمزاد کہتے ہیں۔ بعض صوفیا کرام اسے جسم لطیف روح حیوانی جسم مثالی وغیرہ کہتے ہیں۔ ہمزاد کی تسخیر کرنے کیلئے سخت ترین محنت کی ضرورت ہوتی ہے ہمزاد کی تسخیر کا عامل دنیا کا بے تاج بادشاہ کہلاتا ہے کیونکہ ہمزاد دنیا کا مشکل سے مشکل کام اللہ کے حکم سے پل بھر میں کرتا ہے ہمزاد کے عمل کیلئے ضروری ہے کہ رجال الغیب بخورات ولوازمات ہمزاد اور صاف و پاک جگہ کا تعین کیا جائے ہمزاد کو تسخیر کرنے کیلئے عامل کو ہر قسم کی میل جول ترک کرنی پڑتی ہے۔ یعنی خلوت اختیار کر کے عامل ذکر الٰہی میں مشغول رہے۔ ہمزاد چونکہ ایک غیر مرئی قوت ہے اور یہ عامل کے قبضہ سے نکلنے کیلئے بہت سے طریقے اختیار کرتی ہے اور ہمزاد اپنی تمام تر کوشش اس امر کیلئے کرتی ہے کہ دوران عمل عامل کوئی غلطی کرے اور وہ چھٹکارہ پائے اسی لئے ہمزاد کو تسخیر کرنے کیلئے آپکی قوت ارادی مضبوط ہو اور حوصلہ وسیع ہو تا کہ آپ آخری دن ہمزاد کے روبرو گھبرا کر غلط معاہدہ نہ کر بیٹھیں جس سے بعد میں پچھتانا پڑے۔ کیونکہ ہمزاد ایک بہت طاقتور غیر مرئی مخلوق ہے۔ جس کو تسخیر کرنے کیلئے آپکو عملیات کے قوانین پر عملدرآمد کرنا پڑے گا۔ ہمزاد کے اس عمل کی ترکیب یہ ہے کہ نوچندی جمعرات یا جمعہ کو خلوت اختیار کریں۔ عمل کیلئے آپکا کمرہ علیحدہ ہو۔ پرہیز جلالی و جمالی کریں ایک عدد چراغ گلی میں روغن چنبیلی ڈالیں اور اس کو حصار کے باہر اپنی پشت پر رکھیں۔ اور حصار قطبی کریں اس کے بعد اپنے سایہ پر نظر جماکر عبارت عمل کو سات سو اکہتر (771) مرتبہ ورد کریں اس کے بعد چراغ کو بجھا کر بغیر کسی سے گفتگو کئے سو جائیں۔ اکیس دن کا عمل ہے کمزور روحانیات والے کو چالیس دن لگ جائیں گے۔ دوران عمل آپ کو سائے سے نظر آئیں گے۔ بعض اوقات خوفناک واقعات کا ظہور ہوگا لیکن آپ ان پر دھیان نہ دیں کیونکہ یہ سب آپکے عمل کو ترک کروانے کیلئے دھوکہ ہوگا۔ آپ نے اپنی پڑھائی میں مشغول رہنا ہے۔ آخری یوم ہمزاد آپ کے سامنے روبرو حاضر ہوگا۔ اس وقت دل مضبوط کر کے اس سے معاہدہ کریں ہمزاد کی کوئی ایسی شرط نہ مانیں جو آپ پوری نہ کر سکیں اس سے طریقہ حاضری پوچھ لیں اس کے بعد اسے رخصت کر دیں۔ ہمزاد سے ایسا کوئی ناجائز کام نہ لیں جس سے آپ کو جانی نقصان اُٹھانا پڑے اور عمل کا ذکر کسی سے نہ کریں۔ اس عمل بغیر اجازت و رہنمائی کے بالکل نہ کریں ورنہ سخت رجعت کا اندیشہ ہے جس سے چھٹکارا پانا ناممکن ہے اس عمل کی خصوصی اجازت جناب محترم شاہ زنجانی صاحب یا مجھ سے لیں اور دُعائے خیر میں یاد رکھیں۔

## عبارت عمل یہ ھے:

عَزَمْتُ وَاَقسمتُ یَا اَصْحَابِ الْجِنِ وَالاِنْسِ وَیَا قَومِ ہمزادِ اَھِدِما وَیَا ھمزادا ھِیاً اِشراھِیاً بِحَقِّ یَا عَیناَئیلُ وَبِحَقِ مَا اَقسَمتُ بِہٖ عَلَیکُم وَ اَنَّہٗ لَقسم لَوْ تَعلَمُون

# روحانیت روحانی معالجہ

## حسد

از تحریر: پروفیسر عبدالرؤف نظامی، رینالہ خورد

کسی دوسرے شخص کے پاس موجود نعمت خداوندی کے زوال کی تمنا کرنا دوسروں کو حاصل نعمتوں اور راحتوں کو دیکھ کر جلتنا، کڑھنا اور خواہش دل میں پالنا کہ ان کی یہ نعمتیں زائل ہو جائیں چاہے یہ نعمت خود کو حاصل ہو سکیں یا نہیں ایسے جذبے کو حسد کہا جاتا ہے اگر کوئی شخص دوسروں کی اس حاصل شدہ نعمت کو حسد کے باعث چھیننے کی کوشش کرے تو ایسا حاسد ظالم حاسد کہلائے گا اور گناہ کبیرہ کا مرتکب ہوگا اور اگر حاسد ظالم کسی وجہ سے دوسرے کی اس نعمت کو چھین لینے سے عاجز رہے مگر پھر بھی حسد کو ظاہر کرتا رہے تب بھی گنہگار ہی کہلائے گا۔

### ارشاد خداوندی ہے:

ام یحسدون.........ھکا عظیما (سورۃ النساء آیت 54)

''یا پھر یہ حسد کرتے ہیں لوگوں سے اس پر جو عطا کیا ہے اُن کو اللہ نے اپنے فضل سے، سو عطا کی بھی ہم نے آلِ ابراہیم کو بھی کتاب اور حکمت اور بہت بڑی سلطنت'' حسد کرنا شیطان صفت انسانوں کا وصف ہے اللہ تعالیٰ نے انسان کو اس دُنیا میں جو کچھ دیا ہے اس لئے دیا ہے کہ وہ شکر کا راستہ اختیار کرے مگر یہی وہ چیز ہے جس کو آدمی اپنے رب کے سامنے پیش نہیں کرتا۔

### ارشاد خداوندی ہے:

اللہ یبسط.........شیءٍ علیم (سورۃ العنکبوت آیت 62)

''اللہ ہی کشادہ کرتا ہے رزق جس کے لئے چاہے اپنے بندوں میں سے اور تنگ کرتا ہے جس کے لئے (چاہے) یقیناً اللہ ہر بات سے باخبر ہے''

ارشاد خداوندی ہے: ''جو کھولتا ہے اللہ لوگوں کے لئے (دروازہ اپنی) رحمت کا تو نہیں ہے کوئی کھولنے والا اس کا اللہ کے بعد اور ہے وہ زبردست اور بڑی حکمت والا! اے لوگوں یاد کرو اللہ کے احسانات جو تم پر ہیں۔ کیا کوئی خالق اللہ کے سوا، جو رزق دیتا ہو تم کو آسمان سے اور زمین سے کم نہیں ہے کوئی معبود سوائے اس کے پھر کدھر سے تم بہکائے جا رہے ہو'' (سورۃ خاطر آیت 263)

یہ آیات واضح کرتی ہیں کہ اس دنیا میں جو کچھ کسی کو ملتا ہے وہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ملتا ہے اس لئے کسی کی فضیلت کا اعتراف دراصل اللہ کی تقسیم کے برحق ہونے کا اعتراف ہے اور اس کی فضیلت کو نہ ماننا اللہ کی تقسیم کو نہ ماننا ہے۔

روحانی سائنس کے مطابق حسد ایک نہایت ہی خطرناک اور تباہ کن قوت ہے یہ دو طرح سے اثر انداز ہوتا ہے پہلی صورت حاسد کے حسد و کینہ کے جذبات کے زیر اثر کسی نحس فلکی لگن کے طلوع و قیام کے سبب ایک قسم کی بدُعا کے طور پر نقصان و شر کے حالات پیدا کرنے کا موجب بنتی ہے دوسری قسم کا تعلق حسد کے کلمات و حروف کے زیر اثر جنات و شیاطین سے ہے چنانچہ حاسد کی زبان محسود کے خلاف کھلتی ہے تو قلوب و اذہان میں شکوک و شبہات کو جنم دینے کا سبب بن جاتی ہے زمانہ قدیم سے اب تک سحر و جادو کی جتنی بھی خبیث سے خبیث تر اقسام ایجاد ہوتی ہیں اس کی بنیاد حسد اور آغاز نظر بد سے ہوتا ہے حاسد اور حسد کے برے اثرات سے بچنے کے لئے آپنے ارد گرد حفاظتی روحانی حصار کو قائم کرنا چاہئے اور مسنون دُعاؤں کا سہارا لینا چاہئے۔

مسنون روحانی و قرآنی دُعاؤں کے روحانی فیض سے نہ صرف روحانی مقام بلند ہوتا ہے بلکہ دیگر تمام قسم کے معاملات بہتر ہو جاتے ہیں روحانی قوتیں خود ہی مددگار بن کر فیض رساں بن جاتی ہیں۔

قرآن مجید فرقان حمید میں اللہ کریم خود فرما رہا ہے:

وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝ (سورۃ الفلق آیت 5)

"پناہ مانگتا ہوں میں شر سے حاسد کی جب وہ حسد کرے" دُعائے رافع نفاق وحاسد ماثورہ صبح وشام تین تین بار پڑھیں:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْعُجْبِ وَ الشَّھْوَۃِ وَ الْکَذِبِ وَ الْغَفْلَۃِ وَ الْغِیْبَۃِ وَ الْغَضَبِ وَ الْحِرْصِ وَ الرَّجْعَتِ وَ الْحَسَدِ و الْعُقْدِ وَ الْاَمَلِ وَ الْبُخْلِ وَ الْکِبْرِ وَ الرِّیَآءِ مِنَ الشِّرْکِ وَ الشَّکِّ وَ الْکُفْرِ وَ النِّفَاقِ فِیْ قَلْبِیْ عَلٰی لِسَانِیْ ۝

**ترجمہ:**۔"اللہ کے نام سے شروع جو بہت مہربان رحمت والا اے اللہ میں پناہ مانگتا ہوں تیری فخر اور شہوت اور جھوٹ اور غفلت اور غیبت اور غضب اور لالچ اور رجعت اور حسد اور کینہ اور امید اور بخل اور تکبر اور ریا کاری اور شرک اور شک اور کفر اور نفاق سے اپنے دل اور اپنی زبان پہ"

اَللّٰھُمَّ اجْعَلْنِیْ وَ اِیَّاھُمْ فِیْ حِفْظِکَ وَ عِیَاذِکَ وَ عِیَالِکَ وَ جِوَارِکَ وَاَمْنِکَ وَ اَمَانَتِکَ وَ حِزْبِکَ وَ حِرْزِکَ وَ کَنَفِکَ وَ سِتْرِکَ وَ لُطْفِکَ مِنْ کُلِّ شَرِّ شَیْطَانٍ وَّسُلْطٰنٍ، وَّ اِنْسٍ وَّجَانٍ وَّبَاغٍ وَّحَاسِدٍ وَّسَبُعٍ وَّحَیَّۃٍ وَّ عَقْرَبٍ، وَّ مِنْ شَرِّ کُلِّ دَآبَّۃٍ اَنْتَ اٰخِذٌۢ بِنَاصِیَتِھَا اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ ۝

**ترجمہ:**۔"اللہ کے نام سے شروع جو بہت مہربان رحمت والا ہے اللہ بنا مجھ کو اور ان کو بیچ اپنی حفاظت کے اور پناہ کے اور اپنے عیال کے اور اپنے ہمسائے کے اور اپنے احسان کے اور اپنی امانت کے اور اپنے گروہ کے اور اپنی پناہ گاہ کے اور اپنے لئے پردہ کے اور اپنی مہربانی کے ہر شیطان اور بادشاہ اور انسان اور جن مردود سے گزرنے والے اور حاسد اور درندوں اور سانپ اور بچھو سے اور ہر زمین پر چلنے والے کے شر سے ان کی چوٹی تیرے قبضہ قدرت میں ہے بے شک میرا رب سیدھے راستے پہ ملتا ہے"

**طریقہ:**۔ صبح وشام سات سات بار پڑھ کر دائیں بائیں اور اوپر نیچے آگے پیچھے تف کر کے اپنے دونوں ہاتھوں پر تف کر کے پورے جسم پر پھیرلیں۔

# توبہ

## روحانیت روحانی معالجہ

**ترجمہ:**۔"واپس آجا تو جو کوئی بھی ہے واپس آجا، اگر تو کافر اور مشرک اور بت پرست بھی ہے تو واپس آجا، ہماری یہ درگاہ نا اُمیدی کی درگاہ نہیں، اگر تو سو بار بھی توبہ توڑ چکا ہے پھر بھی واپس آجا"

توبہ کے لفظی معنی رجوع کے ہیں یعنی لوٹنا۔ دین کی اصلاح میں توبہ کا مطلب ہوتا ہے گناہ کے بعد دوبارا اصلاح کی طرف لوٹنا توبہ کی اصل ندامت ہے توبہ اپنی زبان سے کسی لفظ کو دہرانے کا نام ہے جب آدمی اپنی غلطی پر شرمندہ ہو تو اس کا تحمل نہیں کر سکتا کہ وہ دوبارہ اپنی غلطی کا اعادہ کرے اس لئے توبہ کے ساتھ لازمی طور پر اصلاح کا تصور جڑا ہوا ہے اگر توبہ کے باوجود آدمی اپنی اصلاح نہ کرے تو یہ اس بات کا ثبوت ہوگا کہ اس نے حقیقی معنوں میں توبہ نہیں کی اسلامی نقطہ نظر سے توبہ اللہ کریم کے سامنے اعتراف گناہ اور اظہار عجز کی ایک کیفیت اور احساس کا نام ہے اور اللہ کے حضور توبہ کے معانی ہیں اللہ کا اپنے شرمسار بندے کی جانب رحمت اور بخشش کے ساتھ متوجہ ہو جانا۔ روحانی عملیات میں قدم رکھنے سے پہلے ضروری ہے کہ سب سے پہلے توبہ کے دو عملیات مکمل کئے جائیں ان کے کرنے سے انسان کو عامل وکامل کا درجہ حاصل ہو جاتا ہے ان عملیات کا آغاز توبہ استغفار کے کلمات سے کیا جاتا ہے اس کے کرنے سے انسان کو عامل کامل کی پہلی منزل مل جاتی ہے۔

1:۔ یکسوئی سے ہو کر خلوص دل سے اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَیْہِ باوضو علیحدہ بیٹھ کر کم از کم سوا لاکھ (1,25000) تین مرتبہ پورا کریں تا کہ اللہ تعالیٰ آپ کی توبہ قبول فرما کر گناہوں سے نجات دے اور آپ کا سویا ہوا بخت بیدار ہو کر فراخی رزق اور دینوی وُدنیاوی ترقی درجات حاصل ہو۔

2:۔ کلمہ تمجید یعنی تیسرا کلمہ شریف کا ورد یکسوئی سے سوا لاکھ (1,25000) مرتبہ کم از کم زندگی میں پورا کر کے بعدہ روزانہ بقدر میسر کلمہ تمجید پڑھا کریں تو تمام گناہ معاف اور مرتے وقت جان کندن کی تکلیف نہ ہوگی۔ اور اس کے لئے بخشش لازمی اور خطرات وخدشات شیانی سے بھی محفوظ رہے گا۔

روحانیت کے میدان میں قدم رکھنا ہو تو پھر اس کے لئے اجازت ضرور لیں اجازت کے بغیر روحانی ترقی نہیں ہوتی مجھ فقیر یا اپنے شیخ المکرم سے اجازت لیکر پڑھیں۔

# علم نجوم کے اسلامی نظریات

گزشتہ سے پیوستہ

ازتحریر: ڈاکٹر محمد اکمل جاوید، لاہور

(قسط نمبر 4)





## ستاروں کے اثرات

**آیت نمبر 17:۔** ''سورج اوراس کی روشنی کی قسم اور چاند کی جب اس کے پیچھے آئے۔'' (سورۃ شمس، آیت نمبر 1,2 پارہ 30)

اللہ تعالیٰ نے سورج کی روشنی میں بہت زیادہ اثرات اور ایسے راز پنہاں رکھے ہیں جن کا قیامت تک مکمل طور پر جاننا ممکن نہیں ہے۔ اس لئے اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں سورج کی روشنی کی قسم کھائی۔ آگے بیان کردہ تمام ٹاپک اس آیت کی تفسیر کا ایک چھوٹا سا نمونہ ہے۔ سورج اور چاند کی روشنی کے اثرات مندرجہ ذیل ہیں۔

سورج، چانداور دیگر ستارے اپنی شعاعوں کے ذریعے تمام اشیاء اور انسانی جسم میں نفوذ پذیر ہو کر ہمارے جذبات، احساسات، رنگ وروپ، عادات، مزاج اور نشوونما پر اثر انداز ہوتے ہیں۔ یہ بالکل ایسے ہی ہے جیسے مختلف قسم کی غذائیں کھانے سے ہمارے جذبات و احساسات اور مزاج میں تبدیلی پیدا ہو جاتی ہے۔ چنانچہ اگر کوئی شخص فاسٹ فوڈ یا گرم تاثیر والی غذائیں باکثرت استعمال کرتا ہے تو ان غذاؤں کے باعث اس کے جذبات میں زبردست ہیجانی کیفیت پیدا ہو جائے گی۔ اس شخص کے ذہنی انتشار میں اضافہ ہوگا۔ ایسا شخص معمولی بات پر غصے میں آسکتا ہے۔

## سورج کی روشنی سے علاج ممکن ہے

زمانہ قدیم سے اہل طب سورج کی روشنی کے ذریعے مختلف رنگوں کا پانی تیار کر کے اس پانی کو مختلف امراض کے علاج کیلئے استعمال کرتے رہے اور کر رہے ہیں۔ پانی تیار کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ اگر آپ سبز رنگ کا پانی تیار کرنا چاہتے ہیں تو سبز رنگ کی شیشہ کی بوتل لے کر اور اس میں پانی بھر کر اس بوتل کو ایسی جگہ چھت وغیرہ پر رکھیں جہاں سورج کی براہ راست تیز روشنی کئی گھنٹوں تک اس بوتل پر پڑتی رہے۔ کچھ دنوں کے بعد بوتل میں موجود پانی کا رنگ سبز ہو جائے گا۔ اس سبز پانی کو مختلف بیماریوں کے علاج میں تجویز کیا جاتا ہے۔ تفصیل مندرجہ ذیل ہے۔

**سبز رنگ کا پانی:۔** کالی کھانسی، ناسور، یرقان، آنکھوں کے امراض، سوزش، زخم، سرخی، درد وغیرہ شدید قسم کا سردرد، شدید سردرد میں سبز رنگ کے پانی کے ساتھ سبز رنگ کی تیز شعاعیں پانچ سے دس منٹ تک سر پر ڈالی جائیں تو فوری آرام آجاتا ہے۔

**سرخ رنگ کا پانی:۔** خسرہ، خون کی کمی، فالج، جریان، سرعت انزال، کینسر، نامردی.........وغیرہ

**نیلا پانی:۔** رسولی کو تحلیل کرنا، جریان، خناق، ہائی بلڈ پریشر، نکسیر، چنبل، نمونیا، سکری، درد، پاگل پن، گنج، خارش، گلے کی سوزش، ساتھ غرارے بھی کریں اور سکتہ میں۔

**آسمانی رنگ کا پانی:۔** ملیریا بخار، بےخوابی، ہسٹریا، السر، اختلاج قلب، تشنج، بچھو کا کاٹنا، درد شقیقہ، کان کا بہنا، مرگی، دانت نکلنے کی تکالیف، سرچکرانا۔

**زرد رنگ کا پانی:۔** آنتوں کا ورم، غیر ضروری طور پر بڑھا ہوا پیٹ، بدہضمی، تبخیر معدہ، قبض، شوگر، سرسام، خنازیر، استسقاء۔

**نارنجی رنگ کا پانی:۔** دانت درد، بواسیر، قولنج، پچیس، دمہ، سوکھا پن، بال سفید ہونا اور جھڑنا۔

جامنی رنگ کا پانی:۔ احتلام، جریان۔ لیکوریا اور حیض کے درد وغیرہ کیلئے استعمال کیا جاتا ہے۔ اس کے علاوہ کالا پانی موٹاپہ دور کرنے کیلئے، بنفش پانی کوڑھ کیلئے اور ارغوانی رنگ کا پانی ہذیان کی بیماری میں استعمال کیا جاتا ہے۔ ان پانیوں

کے استعمال کے ساتھ متعلقہ رنگوں کی شعاعیں بھی متاثرہ حصوں پر چلی جاتی ہیں۔ جنکی بدولت مریض جلد صحت یاب ہوجاتا ہے اب سورج کی روشنیوں سے تیار کردہ ان پانیوں کا استعمال کسی مرض میں دن میں کتنی مرتبہ اور کتنی مقدار میں کرنا چاہئے، یا اس فن کا ماہر اپنے تجربے اور مشاہدے کی بناء پر تجویز کرتا ہے۔

## سورج کی روشنی کا نومولود پر اثر

یہ بات بھی تجربہ شدہ ہے کہ اگر نومولود (نوزائیدہ بچہ) کو سورج کی براہ راست شعاعیں نہ دلوائی جائیں تو اس کا رنگ ہر آنے والے دن کے گزرنے کے ساتھ ساتھ زرد ہوتا جاتا ہے اور بچے کی صحت کمزور ہوتی جائے گی۔ زیادہ دنوں کی تاخیر کے باعث بعض اوقات بچہ ایسی مہلک بیماریوں میں مبتلا ہوجاتا ہے جو اس کیلئے جان لیوا ثابت ہوسکتی ہیں۔ بچوں کو دھوپ نہ لگوانے کے باعث یہ مہلک بیماریاں پہلے ہی ماہ میں ظاہر ہوجاتی ہیں اور بعض اوقات چند ماہ کے بعد ظاہر ہوتی ہیں۔ اس لئے جب چند ماہ کا کوئی بچہ کسی خطرناک بیماری کے باعث ہسپتال میں داخل ہوتا ہے اور یہ بیماری موروثی بھی نہ ہو تو ڈاکٹر گھر والوں سے یہ ضرور پوچھتے ہیں کہ آپ نے بچے کی پیدائش کے بعد اس کو دھوپ لگوائی تھی کہ نہیں۔

## سورج کی روشنی سے تیار کردہ ہومیوپیتھک میڈیسن

اس ہومیوپیتھک دوئی کا نام سول Sol ہے۔ اس دوائی کی تیاری کیلئے شوگر آف ملک یا پانی کو سورج کی روشنی میں چند گھنٹے رکھا جاتا ہے اور اس دوائی کی طاقتیں تیار کی جاتی ہیں۔ اس دوائی کی انسانوں پر پرونگ (Proving) کرنے کے بعد سر سے لیکر پاؤں تک بہت زیادہ علامات ظاہر ہوئیں ان میں سے صرف سر کی علامات مندرجہ ذیل ہیں۔

**سر کی علامات:**۔ شدید سر درد، درد سر کے اوپر والے حصے سے لیکر پیشانی تک، چہرے میں دبانے والے احساس اور گرمی کے ساتھ اور رات کے وقت معدہ میں پریشانی کے ساتھ سر درد۔ دھوپ لگنے کے باعث سر میں درد، دماغ میں سوئیاں چبھنا، سر کے بائیں جانب درد، پیشانی میں ایسا درد جیسے یا کچلی جائے گی۔ دماغی محنت کے بعد سر ہلنے کا احساس، کسی صدمے کے باعث سر میں کمزوری ہو، سر کی چوٹی پر چھیلن کا احساس، سر اور گردن پر بے حد پسینہ، دماغی تحریک کے بعد سر میں ہلنے یا تیرنے کا احساس۔

اس کے علاوہ یہ دوائی ابتدائی کینسر، چھائیوں، سلی پھوڑوں، فالج، لو لگنے، آنکلہ، زخم، نہ مندمل ہونے والے زخم۔ مہاسے، پیدائشی نشان اور عصبی تکالیف وغیرہ کو دور کرنے میں مفید ثابت ہوچکی ہے۔

(انسائیکلو پیڈیا آف ہومیو پیتھک ڈرگز، ص786، مکتبہ دانیال، لاہور)

## چاند کی روشنی کے اثرات

ستاروں اور سیاروں کی شعاعوں کے اثرات انسانی جسم، جذبات واعصاب وغیرہ پر کس طرح ہوتے ہیں۔ اس کے متعلق اس ٹاپک میں مزید وضاحت اہل تجربہ افراد کے بیانات کی روشنی میں چاند کے اثرات کے حوالے سے کریں گے۔

## چاند کی کرنوں سے تیار کردہ ہومیوپیتھک میڈیسن

ہومیوپیتھک کی اس دوائی کا نام لونا (Lona) ہے۔ ڈاکٹر میگن نے خالص پانی کو چاند کی کرنوں کے سامنے چار گھنٹے تک رکھا اور اس کے سعد اس پانی کی دوائی کی طاقتیں تیار کیں۔ اس دوائی کو صحت مند انسانوں پر آزمایا گیا اور آزمائش کے دوران، دماغ، سر، آنکھ، منہ، سینہ، قلب، گردن، پیٹھ، معدہ، شکم، پاخانہ، مثانہ، مخصوص خواص، آلات تناسل زنانہ، جلد، نیند، بخار وغیرہ کی کئی علامات یا بیماریاں ظاہر ہوئیں۔ ان ظاہر ہونے والی بیماریوں میں یہ میڈیسن بڑی کامیابی کے ساتھ استعمال کی جاتی ہے۔ یہاں پر صرف دماغ کی علامات تحریر کی جارہی ہیں۔

**دماغی علامات:**۔ اگر مریض سے بات کی جائے تو چڑچڑاپن پیدا ہو، مریض اکیلا رہنا چاہے، دماغ صاف نہ ہو، دماغی اور جسمانی محنت کی رغبت نہ ہو، غمگین اور پست حوصلہ ہو، گرم ملک میں دماغی قویٰ خصوصاً باتوں کو سمجھتا اور یاد رکھنا اور خیالات کو ظاہر کرنا ماؤف ہوجائے۔

(انسائیکلو پیڈیا آف ہومیو پیتھک ڈرگز، ص1165، مکتبہ دانیال)

**چاند اور مرگی:**۔ اگر پورے چاند پر مرگی کے مریض کی تکلیفات بڑھتی ہوں تو سلیشیا میڈیسن سے مرگی کا یہ مریض ٹھیک ہوجاتا ہے۔ اگر کسی بھی بیماری کی علامات پورے چاند پر بڑھتی ہوں تو سپانجیا (Spongia) میڈیسن سے مریض ٹھیک ہوجاتا ہے۔

# اپریل 2017ء کیلئے پرائز بانڈز خریدنے کی تواریخ بمعہ اوقات

| | |
|---|---|
| 9 | 5 |
| 1 | 4 |

تاریخ: 03-04-2017
دن: پیر
شہر: لاہور
مالیت بانڈ: 15000

| | |
|---|---|
| 5 | 1 |
| 6 | 4 |

تاریخ: 17-04-2017
دن: پیر
شہر: پشاور
مالیت بانڈ: 750

## اپریل 2017ء کے لئے پرائز بانڈز خریدنے کی لکی تواریخ بمعہ اوقات

| نمبر شمار | تاریخ | نیک وقتِ خریداری |
|---|---|---|
| 1 | 2 اپریل 2017ء | 10 بجکر 1 منٹ سے لے کر 10 بجکر 45 منٹ تک |
| 2 | 6 اپریل 2017ء | 17 بجکر 2 منٹ سے لے کر 18 بجکر 4 منٹ تک |
| 3 | 9 اپریل 2017ء | 14 بجکر 2 منٹ سے لے کر 14 بجکر 56 منٹ تک |
| 4 | 15 اپریل 2017ء | 11 بجکر صفر منٹ سے لے کر 11 بجکر 51 منٹ تک |
| 5 | 25 اپریل 2017ء | 12 بجکر 3 منٹ سے لے کر 13 بجکر 6 منٹ تک |

**نوٹ:** یہ اوقات پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق دیے جا رہے ہیں۔

| | 0 | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | ممکنہ ٹنڈولے | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 0 | | 01 | | 03 | | | 06 | | 08 | | 031 | 086 |
| 1 | | | | 13 | 14 | | 16 | | 18 | 19 | 143 | 196 |
| 2 | 20 | | 22 | | | 25 | | 27 | | | 202 | 275 |
| 3 | | 31 | | | | | 36 | | 38 | 39 | 368 | 391 |
| 4 | | 41 | | | | | 46 | | 48 | 49 | 461 | 498 |
| 5 | | 51 | 52 | | 54 | | | 57 | | | 542 | 571 |
| 6 | | 61 | | 63 | 64 | | | | 68 | 69 | 634 | 681 |
| 7 | 70 | | 72 | | | 75 | | 77 | | | 725 | 757 |
| 8 | | 81 | | 83 | 84 | | 86 | | | 89 | 834 | 896 |
| 9 | | 91 | | 93 | 94 | | 96 | | 98 | | 931 | 968 |

تاریخ: 03-04-2017
دن: پیر
شہر: لاہور
مالیت بانڈ: 15000

| | | | |
|---|---|---|---|
| 91 | 48 | 61 | 64 |
| 46 | 86 | 98 | 81 |

تاریخ: 17-04-2017
دن: پیر
شہر: پشاور
مالیت بانڈ: 750

| | | | |
|---|---|---|---|
| 69 | 13 | 86 | 61 |
| 19 | 83 | 36 | 96 |

1 / 8 (3) 6 / 9

6 / 9 (1) 8 / 4




# حکومتی پرائز بانڈز خرید کر ملکی معیشت مضبوط بنائیں

## اپریل کے انعام آپکے نام

از تحریر: ایم عادل، تربیلا ڈیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| | 1009-3189 | | |
| 100 | 7 | 8 | 10 |
| 318 | 1 | | 31 |
| 368 | | | 36 |
| 418 | 4 | 9 | 41 |
| 478 | | | 47 |
| 798 | | | 79 |
| | 3689-7982 | | |

تاریخ: 03-04-2017
دن: پیر
شہر: لاہور
مالیت بانڈ: 15000/-

| | | | |
|---|---|---|---|
| | 2065-4089 | | |
| 206 | 7 | 6 | 20 |
| 408 | 9 | | 40 |
| 396 | | | 39 |
| 338 | 3 | 8 | 33 |
| 368 | | | 36 |
| 798 | | | 79 |
| | 3960-3961 | | |

تاریخ: 17-04-2017
دن: پیر
شہر: پشاور
مالیت بانڈ: 750/-




| | |
|---|---|
| 427684 | |
| 42 | 76 |
| 68 | 84 |

تاریخ: 03-04-2017
بروز: پیر
شہر: لاہور
مالیت بانڈ: 15000/=

| | |
|---|---|
| 950217 | |
| 95 | 50 |
| 21 | 17 |

تاریخ: 17-04-2017
بروز: پیر
شہر: پشاور
مالیت بانڈ: 750/=

## مقدر کا سکندر

از تحریر: اقبال غنی، ہری پور ہزارہ

| S | | | F |
|---|---|---|---|
| 01 | 5 | 0 | 35 |
| 60 | 6 | | 55 |
| 56 | 8 | 9 | 75 |
| 31 | | | 95 |

تاریخ: 03-04-2017
بروز: پیر
شہر: لاہور
مالیت بانڈ: 15000/=

اوپن: 3 - 5 - 7 - 9

| | |
|---|---|
| فسٹ | 351-550-757-950 |
| سیکنڈ | 016-607-565-312 |
| سیکنڈ | 426-826-394-725 |

| S | | | F |
|---|---|---|---|
| 58 | 6 | 9 | 16 |
| 44 | 5 | | 46 |
| 34 | 7 | 2 | 66 |
| 06 | | | 86 |

تاریخ: 17-04-2017
بروز: پیر
شہر: پشاور
مالیت بانڈ: 750/=

اوپن: 1 - 4 - 8 - 6

| | |
|---|---|
| فسٹ | 165-467-662-862 |
| سیکنڈ | 134-531-752-347 |
| سیکنڈ | 447-831-065-553 |

## انعام لکی نمبرز آئینہ قسمت میں

پشاور | مالیت بانڈ: 15000/= | تاریخ: 03-04-2017

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 92 | 68 | 49 | 31 | 10 | 04 | (بونس) 9142 |

حیدر آباد | مالیت بانڈ: 750/= | تاریخ: 17-04-2017

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 84 | 70 | 62 | 45 | 21 | 17 | (بونس) 6428 |

## گولڈن انعام لکی نمبرز

پشاور | تاریخ: 03-04-2017
مالیت بانڈ: 15000/=

092/481 =498
184/562 =586
349/610 =014

حیدر آباد | تاریخ: 17-04-2017
مالیت بانڈ: 750/=

145/340 =305
291/620 =962
590/924 =425

**لکی نمبرز** ہماری دعا ہے کہ آپ اِن لکی نمبرز سے فیض یاب ہوں۔ کسی نقصان سے بچنے کے لیے پرچی نمبر کی بجائے پرائز بانڈز کی خرید پر توجہ دیں۔ ماہرین علم الاعداد کی تمام تر ذہانت آپ کے لیے وقف ہے۔ (ادارہ)

از تحریر: سید انور فراز، کراچی

# برج حمل کی شخصیت

## برج حمل کا طرۂ امتیاز

قیادت، ہمت و حوصلہ، بہادری اور غصہ برج حمل کی امتیازی خصوصیات ہیں۔ اس کے زیر اثر پیدا ہونے والے افراد (مرد و خواتین) متجسس مزاج اور تحقیق کے شوقین ہوتے ہیں۔ مہم جوئی اور چیلنج کو پسند کرتے ہیں۔ جوش و ولولہ، بے تکلفی و بے باکی اور بے خوفی ان کی زندگی میں نمایاں رہتی ہیں۔

## حمل شخصیت و کردار

دائرۃ البروج کا پہلا برج ہونے کی وجہ سے حمل افراد کی شخصیت میں اوّلیت کا جذبہ نمایاں رہتا ہے۔ وہ اپنا قائدانہ کردار ادا کرنے کے لیے ہمیشہ تیار رہتے ہیں۔ برج حمل کو تمام بروج میں نہایت اہم اور طاقت ور تصور کیا جاتا ہے۔ حمل افراد کو اپنی صلاحیتوں اور کامیابیوں کا بہت زیادہ یقین اور خود پر مکمل اعتماد ہوتا ہے۔ یہ بے خوف، آزاد منش، تیز مزاج اور ظاہر بین ہوتے ہیں۔ دوسروں پر بھروسا کرنے کے بجائے انہیں اپنی ذات پر زیادہ اعتماد ہوتا ہے اور عموماً کسی کی مدد کے خواہاں نہیں رہتے، نہ ہی کسی کی پروا کرتے ہیں۔ ان کی ضرورت سے زیادہ انا اور ''خودی'' ہی بعض اوقات ان کے لیے پریشانی کا باعث بن جاتی ہے۔ صاف گوئی (منہ پھٹ ہونا) بھی ان کے مزاج کا حصہ ہے لیکن ان کا مقصد دوسروں کو تکلیف پہنچانا نہیں ہوتا۔ حمل افراد باعمل شخصیت و کردار کے مالک ہوتے ہیں لیکن جذباتی اور جارحانہ فطرت بھی ان کے کردار کا اہم حصہ ہے۔ خودسری و سرکشی پر اتر آئیں تو انہیں سنبھالنا بڑا مشکل ہوگا۔ ان کے ارادے میں پختگی اور عمل میں تیزی و جلد بازی ہوتی ہے۔ اپنی قسمت کو بنانے یا بگاڑنے میں خود ان کا اپنا ہی ہاتھ ہوتا ہے۔ ان لوگوں کو تحمل اور صبر کی عادت اختیار کرنی چاہیے اور یہ نہیں سمجھنا چاہیے کہ وہ ہر معاملے میں درست ہیں، ان سے غلطی ہو ہی نہیں سکتی۔ حالات و واقعات کا تجزیہ کرتے ہوئے انہیں اپنے ذاتی جذبات و احساسات کی عینک اتار دینی چاہیے، تب ہی وہ مثبت فیصلے اور راست اقدام کر سکیں گے لیکن ایک حمل شخصیت کے لیے یقیناً یہ بڑا مشکل کام ہے۔

حمل افراد کو اپنے غصے پر قابو رکھنا چاہیے۔ یہ ذرا سی خلاف مزاج بات پر بھڑک اٹھتے ہیں۔ انہیں چیلنج کرنا گویا دعوت مبارزت دینا ہے، فوراً جوابی حملے کے لیے تیار ہو جائیں گے۔ غصے کی حالت میں ان کی عقل خبط ہو کر رہ جاتی ہے۔ معقول دلیل اور جواز سے انہیں رام کیا جا سکتا ہے۔ یہ عمدہ انتظامی صلاحیت رکھتے ہیں اور ڈسپلن کی پابندی چاہتے ہیں، خود بھی قواعد و ضوابط کی پابندی کرتے ہیں لیکن قواعد و ضوابط خود ان کے اپنے اصولوں سے متصادم نہ ہوں۔ یہ دوسروں کا انتظار کرنا پسند نہیں کرتے البتہ یہ خواہش رکھتے ہیں کہ دوسرے ان کے انتظار میں ہوں یا ان کے پیچھے چلیں۔ اگر حمل افراد دوسروں کے جذبات کا خیال رکھنا اور دوسروں کے نکتۂ نظر پر توجہ دینا سیکھ لیں تو انہیں دوسروں سے شکایات پیدا نہ ہوں بلکہ انہیں بھی دوسروں سے پیدا ہونے والی شکایات کا ازالہ ہو جائے گا۔

## مثبت اور منفی خصوصیات

حمل افراد پیدائشی جنگجو اور عزم و ارادے کے پکے، اپنے مقصد کی لگن رکھنے والے ہوتے ہیں۔ ہمت و دانائی، سرگرمی و پھرتی، صاف ذہن اور واضح تخیل ان کی مثبت خصوصیات میں شامل ہے۔ ان کی شخصیت کے منفی پہلوؤں میں خودغرضی و جلد بازی، خود بینی و غرور، حسد اور دوسروں پر غلبہ رکھنے کی خواہش، بے احتیاطی، سخت مزاجی اور تشدد نمایاں ہیں۔ مثبت یا منفی خصوصیات میں کمی بیشی کا انحصار کسی شخصیت کے انفرادی زائچے کی مخصوص صورت حال پر منحصر ہوتا ہے۔

## حمل باپ

بحیثیت باپ حمل افراد اپنے بچوں پر اپنی مرضی مسلط کرنے کے خواہش مند ہوتے ہیں۔ وہ چاہتے ہیں کہ ان کے بچے وہی کچھ کریں جو انہیں پسند ہے یا جسے وہ درست اور ضروری سمجھتے ہیں۔ بچوں کی اپنی پسند اور ناپسند یا مرضی ان کے لیے اہمیت نہیں رکھتی۔ یہ رویہ اکثر ان کے اور بچوں کے درمیان فاصلہ بڑھا دیتا ہے۔ انہیں چاہیے کہ اپنے بچوں کی تربیت اور میلان کا خیال رکھیں، کیوں

کہ یہ ضروری نہیں کہ باپ اور بچوں کی طبیعت یا فطرت ایک جیسی ہو۔ اپنے بچوں کی خوشی اور ان سے بہتر تعلقات کی خاطر انہیں اپنے بعض انتہا پسندانہ رجحانات میں تبدیلی لانی چاہیے۔

## حمل ماں

بحیثیت ماں حمل خواتین کو اپنے بچوں اور ان کے مستقبل سے بڑی دل چسپی اور توقعات ہوتی ہیں۔ وہ انہیں ہر معاملے میں نمایاں اور آگے دیکھنا چاہتی ہیں۔ وہ اپنے بچوں کی بہتری اور ترقی کے معاملے میں اپنی ذاتی تکالیف یا مالی اخراجات کی بھی پروا نہیں کرتی ہیں۔ حمل خواتین بہت مضبوط قوت ارادی کی مالک ہوتی ہیں۔ وہ اپنے بیٹے اور بیٹیوں میں زیادہ تفریق نہیں کرتیں، کیوں کہ فطری طور پر نڈر اور متحرک ہوتی ہیں لہٰذا اپنے بچوں کی بہتری اور ان کے حقوق کے لیے ہر تکلیف برداشت کرنے اور ہر دشواری کا سامنا کرنے کو تیار رہتی ہیں۔ انہیں چاہیے کہ بچوں کے معاملات میں حکمت عملی سے کام لیا کریں، نہ کہ ان پر اپنے احکامات مسلط کرتی رہیں۔

## حمل اور حمل کا ساتھ

دونوں کا عنصر آگ ہے، لہٰذا دونوں کی تمام خصوصیات مثبت و منفی مشترک ہیں۔ ان خصوصیات میں کچھ فرق اس صورت میں نظر آئے گا جب ان کی پیدائش کے عشرے الگ الگ ہوں، لہٰذا دونوں کی یکساں خصوصیات کے پیش نظر اس جوڑی کے بارے میں بہت احتیاط سے سوچنے کی ضرورت ہوگی، ورنہ دونوں جنگجو ایک دوسرے پر غلبہ اور فضیلت حاصل کرنے کے جنون میں ایک دوسرے سے زور آزمائی کا مظاہرہ کر سکتے ہیں اور اگر ایک بار دونوں کے درمیان جنگ چھڑ گئی تو پھر کوئی بھی ہار ماننے کے لیے تیار نہ ہوگا۔ اس جوڑی کا باہم گزارا اسی صورت میں ممکن ہے جب دونوں ایک ہی وقت میں خود کو ''باس'' تصور نہ کریں۔ عموماً دو حمل افراد جب آمنے سامنے ہوتے ہیں تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جیسے دو طاقت ور حریف ایک دوسرے کے مدمقابل ہوں پھر کسی ایک طرف سے بھی اگر کوئی آمرانہ فیصلہ سنایا گیا تو ضروری ہے کہ دوسری جانب سے بھی اس کا جواب بھرپور جوابی کارروائی کے انداز میں دیا جائے۔ یہ الگ بات ہے کہ تھوڑی سی گرما گرمی کے بعد دونوں ہی ٹھنڈے پڑ جائیں۔ طاقت و توانائی سے بھرپور یہ جوڑی نت نئے خیالات اور دل چسپیوں کی رسیا ہوتی ہے اور دونوں ہی ایک دوسرے سے بازی لے جانے کی کوششوں میں مصروف رہتے ہیں۔ ان تمام باتوں اور خصوصیات کی روشنی میں اس شراکت سے کوئی یقینی مفید توقع نہیں رکھی جاسکتی۔

## حمل اور ثور کا ساتھ

حمل کا عنصر آگ اور ثور کا مٹی ہے۔ دونوں عناصر میں کوئی ربط باہم نہیں۔ علم نجوم کے قواعد کی رو سے دونوں جڑواں برج ہیں۔ حمل سے ثور دوسرے نمبر پر ہے اور ثور سے حمل کا نمبر بارہواں ہے، لہٰذا دونوں کے درمیان موافقت یا عدم موافقت کا کوئی زاویہ نظر نہیں ہے۔ حمل اور ثور کی شراکت دو متضاد رویوں اور سوچوں کی شراکت ہے۔ دونوں کے رنگ ڈھنگ جدا جدا ہیں۔ حمل افراد متحرک و بے چین ہوتے ہیں جب کہ ثور افراد ہمیشہ خود کو ساکن اور مستحکم رکھنا پسند کرتے ہیں۔ حمل ہر کام میں تیزی دکھاتا ہے جب کہ ثور کو بے سوچے سمجھے تیز رفتاری پسند نہیں۔ وہ موقع کا انتظار کرنا پسند کرتا ہے۔ حمل کو زیادہ کامیابی، شہرت اور ترقی کی طلب ہوتی ہے مگر اپنی اس خواہش کے حصول کے لیے وہ ضروری تیاری کو اہمیت نہیں دیتا جب کہ ثور خاموشی سے پہلے اپنی بنیاد کو مستحکم کرنے پر توجہ دیتا ہے پھر کوئی عملی قدم ترقی کے زینے کی طرف بڑھاتا ہے۔ باہمی محبت و کشش کے اعتبار سے حمل فرد کو ثور کی مضبوط اور توانا شخصیت سے دل چسپی پیدا ہوتی ہے اور وہ اسے اپنے لیے فائدہ مند خیال کرتا ہے مگر یہ کشش زیادہ دیرپا نہیں ہوتی۔ بعد میں جب ثور اپنی آہستہ روی کا مظاہرہ کرتا ہے اور اپنا اڑیل پن دکھاتا ہے تو حمل اسے راستے میں چھوڑ کر آگے نکل سکتا ہے۔ ثور کی پُرسکون جذباتی دنیا میں حمل فرد کی آمد نئی رنگینیاں اور ہلچل تو پیدا کر دیتی ہے جو اس کے لیے عارضی طور پر دل چسپی کا باعث ہوتی ہے مگر وہ مستقل طور پر ہنگامہ خیز صورت حال میں خوش نہیں رہ سکتا۔ چناں چہ اس جوڑی سے خوش گوار رفاقت کی توقع نہیں رکھی جاسکتی۔

## حمل اور جوزا کا ساتھ

حمل کا عنصر آگ اور جوزا کا ہوا ہے۔ ہوا آگ کو تیز کرتی ہے اور حرارت سے ہوا مزید تقویت پاتی ہے، لہٰذا عناصر کے اعتبار سے دونوں میں گرم جوش موافقت موجود ہے۔ علم نجوم کے قواعد کے مطابق جوزا حمل سے تیسرا برج ہے، جس کا تعلق ذہنی صلاحیتوں سے ہے جب کہ حمل جوزا سے گیارہواں برج ہے، اس کا تعلق امید و خواہشات سے ہے۔ گویا حمل کے لیے جوزا کی حیثیت ایک ذہن کی سی ہے اور حمل جوزا کی توقعات کے عین مطابق ہے۔ جوزا شخصیت کی

مثبت خصوصیات میں حاضر جوابی اور خوش مزاجی، ہمہ گیریت، ذہانت، پُرجوشی، مصلحت اندیشی اور موقع شناسی شامل ہیں، جب کہ منفی خصوصیات میں قوت فیصلہ کا فقدان، بے پروائی، بے ڈھنگا پن، خود پسندی اور بے تعلقی نمایاں ہیں۔

حمل اور جوزا سے متعلق افراد تصنع اور بناوٹ سے پاک ہوتے ہیں۔ دونوں میں تخلیقی صلاحیتیں ہوتی ہیں اور یہ بڑے بااصول ہوتے ہیں۔ حمل شخصیت میں ہمت اور بہادری اور جوزا میں دل کشی اور خوش مزاجی پائی جاتی ہے۔ دونوں دولت جمع کرنے کی خواہش رکھتے ہیں اور اقتدار پسند ہوتے ہیں لیکن ساتھ ہی اپنی وقتی اور فوری خواہشات یا دل چسپیوں پر دوسری چیزیں قربان کر سکتے ہیں۔ اگرچہ یہ جذبہ بہت عارضی اور مختصر ہوتا ہے، شاید اسی لیے ان کی یہ جذباتیت زیادہ کامیاب نہیں ہوتی۔ کبھی کبھی یہ دونوں بالکل بچکانہ حرکتیں کرنے لگتے ہیں۔ دیانت داری ان کی خصوصیت ہے لیکن کبھی کبھی جب دیانت داری کا بھوت اترتا ہے اور خود فریبی کی ابتدا ہو جاتی ہے تو صورت حال بدل جاتی ہے۔ ان دونوں کا ساتھ بڑا سودمند ہوتا ہے۔ یہ اپنی مشترکہ منزل تک باآسانی پہنچ سکتے ہیں۔ حمل کے ساتھ جوزا کی شراکت دونوں کی قوت وصلاحیت میں اضافے کا سبب بن جاتی ہے۔ حمل کی عملی شخصیت جوزا کی ذہانت کی مدد سے غیر معمولی کارنامے انجام دے سکتی ہے جب کہ حمل کی عملی طاقت سے جوزا کی ذہانت بے پناہ فائدے اٹھا سکتی ہے۔ جوزا کی حس مزاح ایک حمل فرد کی زندگی میں خوشیاں اور مسکراہٹ بکھیر دیتی ہے جب کہ ایک حمل فرد جوزا فرد کی خواہشات کو تکمیل تک پہنچا سکتا ہے لیکن ان دونوں کے درمیان اگر کوئی بڑا تنازع پیدا ہو جائے تو یہ ایک دوسرے سے جدا ہونے میں زیادہ دیر نہیں لگائیں گے اور ایسا تنازع عموماً انا پرستی کے سبب پیدا ہو سکتا ہے۔ اس کے علاوہ دونوں میں مکمل ہم آہنگی پائی جاتی ہے۔

## حمل اور سرطان کا ساتھ

حمل آگ اور سرطان کا عنصر پانی ہے۔ دونوں مخالف عنصر ہیں۔ علم نجوم کے قواعد کے مطابق بھی دونوں میں موافق زاویۂ نظر نہیں ہے۔ سرطان شخصیت کے مثبت پہلو یہ ہیں: حساس اور ہمدرد، محکم اور مؤثر، وفادار اور بااصول، تخیل پسند۔ جب کہ منفی خصوصیات یہ ہیں: من موجی، احساس کم تری کا شکار، متذبذب، زود رنج، یاسیت پسند۔

حمل اور سرطان کی شراکت بڑی غیر یقینی ہے۔ حمل فرد کے لیے زندگی ایک بڑا چیلنج ہے اور یہ لوگ مشکلات تلاش کرتے رہتے ہیں پھر انہیں دور کرنے یا مسائل حل کرنے میں لطف محسوس کرتے ہیں۔ ان کے نزدیک زندگی بغیر کسی مقابلہ آرائی کے زندگی ہی نہیں ہے۔ سرطان افراد ان کے مقابلے میں سہل پسند اور محتاط ہوتے ہیں۔ یہ براہ راست کسی راہ پر چلنے کے بجائے گھما پھرا کر کام کرنے کے عادی ہوتے ہیں۔ حمل افراد کو اپنی صلاحیتوں اور قوت کا علم ہوتا ہے۔ کوئی تکلیف پہنچنے پر یہ غصے میں آجاتے ہیں اور جوابی کارروائی کے لیے تیار ہو جاتے ہیں، جب کہ سرطان کی خصلت اس سے مختلف ہے۔ وہ تکلیف یا کسی نادانی کی صورت میں اپنے ہی خول میں سمٹ جاتے ہیں۔ ان پر یاسیت کا دورہ پڑ سکتا ہے۔ حمل فرد کی شعلہ فشاں شخصیت اور اولوالعزمی سرطان کی پست ہمتی برداشت نہیں کر سکتی۔ وہ اسے روتا دھوتا چھوڑ کر آگے بڑھ جائے گا۔ جذباتی طور پر بھی دونوں کے مزاج اور فطرت میں زمین و آسمان کا فرق ہوتا ہے۔ سرطان بہت حساس اور نازک مزاج، جب کہ حمل جارحیت پسند اور متشدد۔ حمل کے ساتھ رہ کر سرطان کو مستقل روحانی اور جذباتی اذیت سے گزرنا پڑے گا، جب کہ حمل کو سرطان کے جذبات و احساسات کی کوئی پروا نہیں ہوگی، لہٰذا اس شراکت کو قائم کرتے ہوئے دونوں فریقین کو بہت کچھ سوچنے اور سمجھنے کی ضرورت ہوگی۔ بہتر تو یہی ہوگا کہ دونوں ایک دوسرے سے دور ہی رہیں۔

## حمل اور اسد کا ساتھ

دونوں کا عنصر ایک، یعنی آگ ہے۔ علم نجوم کی روشنی میں اسد حمل سے پانچواں برج ہے، جب کہ حمل برج اسد سے نویں نمبر پر واقع ہے۔ گویا دونوں میں حقیقی طور پر ایک زاویۂ التفات و پسندیدگی موجود ہے۔ اسد شخصیت کے مثبت پہلوؤں میں فراخ دلی، وقار، گرم جوشی، مہربانی اور وفاداری، خود شناسی، فن کارانہ صلاحیت، شاہانہ انداز واطوار وغیرہ شامل ہیں، جب کہ منفی پہلوؤں میں شیخی اور شدت پسندی، غرور و بے صبری، من موجی اور خود پسندی، ضرورت سے زیادہ اعتماد وغیرہ نمایاں ہیں۔ حمل اور اسد کی شراکت کو ایک بھرپور شراکت کہا جا سکتا ہے۔ یہ دونوں بہت باہمت اور باعزم ہیں۔ دونوں ہی بہترین خوش گوار زندگی کے خواہاں ہوتے ہیں۔ زندگی سے پوری طرح لطف اٹھانا چاہتے ہیں۔ دونوں کی منزل خواہ ایک نہ ہو مگر راستے دونوں کے ایک ہی ہوتے ہیں اور وہ بھی ایک پُروقار سفر کے لیے۔ شیر کی خصوصیت یہ ہے کہ وہ شکست تسلیم نہیں کرتا ہے اور نہ مقابلے سے گھبراتا ہے، نہ ہی جیت کی کوشش سے باز آتا ہے۔ اب شیر ہو یا شیرنی ان کا اصل مقام تو تخت حکومت ہی ہے۔ اس سے کم پر وہ راضی یا مطمئن

نہیں ہوں گے۔ مینڈھے کو بھی اپنی جیت ہی پسند ہے۔ وہ بھی خود کو عظمت و بلندی کے نمایاں مقام پر دیکھنا چاہتا ہے۔ اگر یہ دونوں ایک ہی مقام پر کھڑے رہنا چاہیں تو ذرا مشکل پیدا ہو سکتی ہے۔ بس اس کے علاوہ ان دونوں کے لیے کوئی مشکل مسئلہ نہیں ہے۔ دونوں کی جوڑی نہایت خوش گوار ہو سکتی ہے۔

## حمل اور سنبلہ کا ساتھ

حمل آگ اور سنبلہ کا عنصر مٹی ہے۔ دونوں میں عناصر کے اعتبار سے کوئی تعلق خاص نہیں ہے۔ علم نجوم کے قواعد کی روشنی میں سنبلہ، برج حمل سے چھٹے نمبر پر ہے اور حمل کا نمبر برج سنبلہ سے آٹھواں ہے۔ گویا سنبلہ افراد حمل افراد کے بہتر ماتحت اور ملازم تو ہو سکتے ہیں لیکن بہتر جذباتی شریک نہیں۔ اس طرح سنبلہ شخصیت ایک حمل فرد کے ساتھ ڈر، سہم کر رہ سکتی ہے محبت بھرے انداز میں نہیں۔ سنبلہ شخصیت اپنی مثبت خصوصیات میں اصول پسند، درست اور معقول تجزیے کے عادی، ذی شعور ہوتی ہے، جب کہ اس کے منفی پہلوؤں میں اعتراض و نکتہ چینی، تنگ نظری، کنجوسی وغیرہ نمایاں ہیں۔ حمل اور سنبلہ کی شراکت کاروباری معاملات میں کسی حد تک مفید ثابت ہو سکتی ہیں۔ وہ بھی ایک حمل شخصیت کے لیے لیکن یہ جوڑی ازدواجی زندگی کے بندھن میں زیادہ بہتر نتائج کی حامل نہیں ہوگی۔ ایک حمل مرد یا عورت، سنبلہ مرد یا عورت کے ساتھ اچھا وقت گزار سکتا ہے مگر اسے یہ کبھی معلوم نہیں ہوگا کہ اس کے سنبلہ ساتھی کو اسے خوش رکھنے کے لیے کیا قربانیاں دینا پڑیں گی۔ نتیجے کے طور پر سنبلہ فرد کی صحت متاثر ہونے لگے گی اور رفتہ رفتہ اس کی کارکردگی خراب ہوتی چلی جائے گی۔ پھر یہ صورت حال بھی ایک حمل شخصیت کے لیے ناپسندیدہ ہوگی اور وہ اپنی ضروریات کے مطابق نئی دل چسپیاں تلاش کرنے کے بارے میں سوچ سکتا ہے، لہٰذا اس شراکت کی سفارش نہیں کی جا سکتی۔

## حمل اور میزان کا ساتھ

یہ آگ اور ہوا کا ساتھ ہے۔ دونوں عناصر ایک دوسرے سے مل کر تقویت پاتے ہیں۔ علم نجوم کے قواعد کی روشنی میں برج حمل پہلا اور برج میزان اس کے مدمقابل ساتواں برج ہے۔ دونوں ایک دوسرے سے ساتویں نمبر پر ہیں، لہٰذا دونوں ایک دوسرے کے لیے بہترین شریک کار ثابت ہو سکتے ہیں۔ میزان شخصیت اپنے مثبت پہلوؤں میں نفیس و پُرکشش، متوازن اور انصاف پسندی، ہم آہنگی کی ماہر، ہر دل عزیز، عقل مند و ہوشیار ہوتی ہے، جب کہ اس کی منفی خصوصیات میں سہل پسند اور کسی حد تک سستی، محرومی، خود غرضی اور پس و پیش میں مبتلا ہونا شامل ہے۔ حمل اور میزان کی شراکت بہت عمدہ، خصوصاً شراکتی عمل میں عمدہ توازن کے ساتھ بہترین پیش قدمی ہوتی ہے۔ حمل فرد میزان کی ذہانت، دل کشی، ہم آہنگی کی خوبیوں کو بہت پسند کرتا ہے، جب کہ میزان کسی کو خود سے متاثر ہوتا دیکھ کر بہت خوش ہوتا ہے۔ ان وجوہات کی بنا پر یہ ایک دوسرے کے قریب آجاتے ہیں۔ اس تعلق میں حمل کی غلبہ پسند طبیعت کبھی کبھی میزان کے مزاج پر گراں گزرتی ہے۔ دونوں کے درمیان توازن بگڑنے لگتا ہے، لہٰذا حمل افراد کو میزانی افراد کی توازن پسندی کے فلسفے پر توجہ دینی چاہیے تاکہ کسی بڑے اختلاف کا امکان نہ رہے۔

## حمل اور عقرب کا ساتھ

حمل کا عنصر آگ اور عقرب کا پانی ہے۔ عناصر کے اعتبار سے دونوں میں شدید اختلاف موجود ہے۔ علم نجوم کے قواعد کے مطابق عقرب برج حمل سے آٹھویں نمبر پر ہے، جب کہ حمل برج عقرب سے چھٹے نمبر پر ہے۔ گویا حمل کی حیثیت عقرب کے ایک ماتحت یا ملازم جیسی ہے۔ عقرب شخصیت کے مثبت پہلو مضبوط قوت ارادی، خود اعتمادی، مصلحت اندیشی، پیچیدگی اور پُراسراریت، بے خوفی، ہوشیاری اور مہارت ہیں، جب کہ اپنے منفی پہلوؤں میں عقرب افراد حاسد، دوسروں پر غلبہ رکھنے والے، طنزیہ انداز اختیار کرنے والے، نہایت شدت پسند اور مغرور واقع ہوئے ہیں۔ حمل اور عقرب کا ساتھ ایک مشکل اور مبہم جویانہ شراکت سامنے لا سکتا ہے۔ دونوں جنگجو سپہ سالار ہیں، لہٰذا ہمیشہ ایک دوسرے سے برسرِپیکار رہتے ہیں۔ ان میں باہمی محبت کا اعلیٰ معیار قائم نہیں ہوتا۔ ان تمام پہلوؤں کے پیش نظر یہ کوئی بہت عمدہ اور خوش گوار شراکت قرار نہیں دی جا سکتی اور اس سے مفید اور معنی خیز نتائج کی توقع نہیں رکھی جا سکتی۔

## حمل اور قوس کا ساتھ

دونوں بروج آتشی عنصر رکھتے ہیں۔ دونوں کا ملاپ فطری قوت و خصوصیت میں اضافے کا سبب ہے۔ علم نجوم کے قواعد کی رو سے بھی دونوں میں موافقت و کشش کا زاویہ نظر موجود ہے۔ حمل کا نمبر برج قوس سے پانچواں ہے اور پانچواں خانہ زائچے میں محبت اور انعام سے متعلق ہے، جب کہ قوس، برج حمل سے نویں نمبر پر ہے۔ نواں خانہ زائچے میں مستقبل کی منصوبہ بندی کو ظاہر کرتا ہے۔ چناں چہ حمل فرد ایک قوس فرد میں اپنا بہتر مستقبل دیکھتا ہے اور قوس ایک حمل فرد کو اپنا محبوب خیال کرتا ہے۔ قوس شخصیت اپنے مثبت پہلوؤں میں بے

خوف اور صاف گو، فراخ دل، آزاد، منش، ہوشیار و متجسس، سخی، فطرت پسند اور پُرجوش ہوتی ہے، جب کہ اپنے منفی پہلوؤں میں ضرورت سے زیادہ پُراعتماد، غلط بیانی پر مائل، شیخی خور، غیر مستقل مزاج، اکھڑ، ناشائستہ، بے تکی بات یا حرکت کرنے والی ہوتی ہے۔ دونوں کا اتحاد نہایت گرم جوشی اور سرگرمی پیدا کرتا ہے۔ دونوں کسی معاملے میں پیچھے ہٹنے والے نہیں اور دوسروں کے تنازعات میں ٹانگ اڑانے سے بھی باز نہیں آتے بلکہ اپنے کس تنازع میں بھی دوسروں کو کھینچ سکتے ہیں۔ ان کے لیے ضروری ہے کہ خود پر قابو رکھیں ورنہ دونوں ایک دوسرے کی جان عذاب میں ڈال سکتے ہیں۔ دونوں ہی انتہائی چستی، پھرتی اور تیزی کے مظہر ہیں اور ہر وقت کسی نئی مہم کی ابتدا کرنے کو تیار۔ ان دونوں کی جوڑی کامیاب رہتی ہے، کیوں کہ دونوں ہی میں چند صفات مشترکہ ہیں، یعنی اصول پسندی، تبادلۂ خیال کی عادت، تاکہ حالات کو بہتر سے بہتر بنایا جاسکے، لہٰذا دونوں کا باہمی گٹھ جوڑ کامیاب رہتا ہے۔

## حمل اور جدی کا ساتھ

حمل کا عنصر آگ اور جدی کا مٹی ہے۔ دونوں عناصر میں کوئی تعلق خاص نہیں ہے۔ علم نجوم کے قواعد کے مطابق حمل سے برج جدی دسویں نمبر پر ہے اور جدی سے برج حمل چوتھے نمبر پر۔ زائچے کا یہ زاویہ مخالف رجحان رکھتا ہے۔ جدی شخصیت اپنے مثبت پہلوؤں میں عملی، کارگزار، مستقل مزاج، مفید و مددگار، کردار میں پختہ، منطقی و حقیقت پسند، خاموش طبع محنتی اور الگ تھلگ رہنے والی ہوتی ہے، جب کہ اپنی منفی خصوصیات میں شکی مزاج اور سردمہر، خودغرض، مزاحمت پسند، ضدی وخودسر، زودرنج اور یاسیت پسند ہے۔ حمل اور جدی کی جوڑی ایک مشکل شراکت کا نقشہ پیش کرسکتی ہے۔ اگرچہ دونوں اپنی دھن کے پکے اور سخت محنتی ہیں مگر دونوں کا طریقۂ کار مختلف ہے۔ حمل کو آپ ایک سرپھرا اور چھلانگیں مارنے کا شوقین کہہ سکتے ہیں جو سست رفتار اور اصول وضوابط کے مطابق چلنے والے جدی سے جلد بے زار ہوجائے گا اور جدی بھی حمل کی مہم جویانہ اور خوش فہم حرکتوں سے مطمئن نہ ہوگا۔ وہ کوئی کام کرنے سے پہلے خوب غور وخوض کرتا ہے اور پھر آہستہ آہستہ قدم آگے بڑھاتا ہے۔ دونوں ہی بروج میں خودغرضی بھی پائی جاتی ہے، لہٰذا کسی بھی مرحلے پر دونوں کے راستے جدا ہوسکتے ہیں، لہٰذا اس جوڑی کی سفارش نہیں کی جاسکتی۔

## حمل اور دلو کا ساتھ

یہ آگ اور ہوا کا ساتھ ہے۔ دونوں عناصر میں موافقت پائی جاتی ہے۔ علم نجوم کے قواعد کے مطابق بھی دونوں بروج میں باہم موافقت کا زاویہ نظر موجود ہے۔ دلو شخصیت کے مثبت پہلو دیانت داری، ہردل عزیزی، سچائی کی تلاش، مہربان، وجدانی اور جدت پسندی ہے، جب کہ منفی پہلو متلون مزاجی، انوکھا پن، شکی، لحہ لحہ رنگ بدلنے والا، غیر روایتی اور سرکش، ڈھلمل یقین ہوتا ہے۔

حمل اور دلو کی جوڑی خاصی دلچسپ اور معنی خیز ہوتی ہے۔ دونوں ایک دوسرے میں خصوصی کشش محسوس کرتے ہیں۔ دلو کو حمل کی صلاحیتیں، بے باکی اور ہمت وحوصلہ متاثر کرتا ہے، جب کہ حمل کو دلو کی ذہانت، کشادہ دلی، جدت طرازی اور انفرادیت پسندی میں کشش محسوس ہوتی ہے۔ دونوں ایک دوسرے کے ساتھ خوش گوار اور کامیاب وقت گزار سکتے ہیں لیکن اس شراکت کو خوش گوار رکھنے کے لیے حمل کو اپنی قابضانہ فطرت پر قابو رکھنا ہوگا، ورنہ دلو اس کے لیے ایک ایسا چیلنج ثابت ہوگا جو اس کا سکون برباد کردے گا اور کسی بھی معرکہ آرائی کی صورت میں حمل اس پر برتری حاصل نہیں کرسکے گا۔

## حمل اور حوت کا ساتھ

یہ آگ اور پانی کا ساتھ ہے۔ دونوں عناصر میں کوئی قدر یگانگت نہیں، بلکہ ایک دوسرے کے دشمن ہیں۔ علم نجوم کے قواعد کی رو سے یہ دونوں جڑواں برج ہیں۔ ان کے درمیان کوئی زاویۂ نظر نہیں ملتا۔ حوت شخصیت اپنی مثبت خصوصیات میں کشادہ دل اور حساس، رحم دل اور ہمدرد، مہربان و متاثرکن، پُرتخیل ہوتی ہے، جب کہ اس کی شخصیت کے منفی پہلو غیر یقینی کیفیات، مبہم انداز، کچھ بے پروا اور پے چیدہ، غیر عملی وغیر متوازن ہوتا ہے۔ حمل اور حوت کی جوڑی ایک حوت شخصیت کے لیے پریشان کن اور اذیت ناک ہوسکتی ہے۔ حساس و جذباتی حوت خواہ مرد ہو یا عورت، محبت میں شریفانہ اور شاعرانہ طور طریقے پسند کرتے ہیں۔ حمل شخصیت کی آتش مزاجی اور جارحانہ رنگ ڈھنگ اسے خوف زدہ کرسکتے ہیں۔ اگر اس جوڑی میں حوت عورت اور حمل مرد کا ساتھ ہو تو ازدواجی رفاقت چل سکتی ہے مگر اس طرح کہ حوت کو محبت اور شریفانہ برتاؤ کے لیے عمر بھر ترسنا پڑے گا مگر حمل مرد کو اپنی زیادتیوں کا کبھی احساس تک نہ ہوگا۔ بہتر صورت حوت مرد اور حمل عورت کے معاملے میں ہوگی۔

# آپکا ماہِ اپریل 2017ء کیسا رہے گا ؟

astrology April

## خصوصی عزیمت رجعت ونحوست سیارگان

یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا حَافِظُ یَا نَاصِرُ یَا مُعِیْنُ یَا شَافِیُ یَا کَافِیُ یَا قَادِرُ یَا کَرِیْمُ بِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ بِحَقِّ حٰمٓعٓسٓقٓ بِحَقِّ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ اَحْفِظْنِیُ مِنَ النَّحُوْسَتُ الشَّمْسُ وَالْقَمَر وَالْمُشْتَرِی وَالزُحَل وَالزُهرَه وَالعَطارَد وَالمَرِیْخ وَالرَاس وَالذَنب بِحَقِّ یَا اللّٰهُ یَا اَحَدُ یَاصَمَدُ یَا لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّهٗ کُفُوًا اَحَدٌ صَلَّی اللّٰهُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّ آلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ○ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ کوئی سا بھی درود شریف پڑھ لیں۔ بچوں کیلئے والدین بھی پڑھ سکتے ہیں۔ اگر آپ مندرجہ بالا عزیمت کو صرف 9 بار روزانہ پڑھنا اپنا معمول بنالیں تو پھر کسی سیارے کی نحوست آپکے قریب نہ آئیگی۔ میری طرف سے آپکو اس عمل کی عام اجازت ہے۔

**دعا گو عامل شاہ زنجانی**

جن قارئین کو اپنی صحیح تاریخ پیدائش یاد نہیں وہ برج دو طرح سے معلوم کر سکتے ہیں۔ ایک نام کے پہلے حرف سے اور دوسرا حروف ابجد سے۔ پھر تحقیق کریں کہ برج کا احوال ان پر صحیح بیٹھتا ہے۔

**پہلا طریقہ** آپکے نام نامی میں جو پہلا حرف ہے اسی سے برج بنتا ہے۔ ذیل میں دیئے گئے بارہ بروج میں سے اپنے نام کا پہلا حرف تلاش کر کے پہلے برج معلوم کریں پھر اسی برج کے تحت نیک وبدحالات ملاحظہ فرمائیں۔ ساتھ ہی اپنا ستارہ اور برج معلوم کر کے ادارہ آئینہ قسمت سے مفت مشورہ بذریعہ کوپن لے کر نگینہ پہنیں۔

**دوسرا طریقہ** اگر خدانخواستہ نام برج سے آپ کے حالات درست نہ آتے ہوں تو اس طریقہ سے اپنے نام کا برج معلوم کریں۔ اپنا مکمل نام اور اپنی والدہ کے نام کے حروف ابجد قمری سے اعداد نکالیں اور ان کو بارہ پر تقسیم کریں۔ اگر باقی 1 بچے تو برج حمل ہے۔ اگر 2 باقی بچے تو ثور۔ 3 بچے تو جوزا۔ 4 بچے تو سرطان۔ 5 بچے اسد 6 بچے تو سنبلہ۔ 7 بچے تو میزان۔ 8 بچے تو عقرب۔ 9 بچے تو قوس۔ 10 بچے تو جدی۔ 11 بچے تو دلو اور اگر 0 باقی بچے تو برج حوت ہوگا۔

**نوٹ** صحیح تاریخ پیدائش معلوم ہو تو ان قواعد کو نظر انداز کر دیں۔

| حروف ابجد قمری | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی |
| | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 |
| | ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص | ق | ر |
| | 20 | 30 | 40 | 50 | 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 |
| | | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ | |
| | | 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 | |

## ARIES

آپکا حاکم ستارہ مریخ یکم تا **21** اپریل خانہ مال میں رہتے ہوئے مالی وسائل اور آمدن کے امور میں خاصی توجہ بڑھے جبکہ خانہ مال کا حاکم زہرہ **4** تا **30** اپریل بارہویں خرچ کے گھر میں موجود رہے تو مالی حکمت عملی اشد ضروری ہو، **22** تا **30** اپریل مریخ تیسرے جبکہ تیسرے کا حاکم ان ایام میں آپ کے طالع میں ہو تو عزیز و اقارب و بہن بھائی اور ہمسائیوں کے ساتھ تعاون بڑھے جبکہ سیر و سیاحت کا پروگرام بھی عمل میں آسکے۔ **7** اپریل سے زحل کی نویں رجعت اعلیٰ تعلیمی مقاصد اور بیرون ملک سفر میں خواہ مخواہ رکاوٹ کا اندیشہ۔ **7,6** اپریل مریخ پلوٹو تثلیث سے حالات میں تبدیلی کی خواہش اور دوسروں کو قائل کرنے کی لگن۔ جنسِ مخالف کی طرف رغبت معاملات کو شفاف بنا سکیں۔ **8,7** اپریل طالع میں شرف شمس ذہنی و تخلیقی صلاحیتیں نکھریں۔ قائدانہ صلاحیت اُبھرے۔ **13** تا **17** اپریل بارہویں شرف زہرہ وقتی طور پر اخراجات میں کمی اور حاسدین اپنے مقاصد میں زیر ہوں۔ **18,17** اپریل زہرہ مریخ تسدیس سے صحتِ جسمانی بہتر اور تخلیقی صلاحیتیں نکھریں۔

**پہلا ہفتہ**: مالی پوزیشن کی بہتری کیساتھ گھریلو مسائل بھی حل ہوسکیں گے۔ اولاد راحت کا باعث ہوگی اور انعام وغیرہ یا پرائز بانڈ نکل سکتے ہیں۔ ملازمت سے متعلقہ معاملات احسن طور پر چل سکیں گے اور عزیزوں کی قربت حاصل رہے گی۔ ہمسائے تعاون کریں گے۔ معاملات کی بہتر پلاننگ کر سکتے ہیں۔ عزیز و اقارب کیساتھ کئے گئے شراکتی کاموں میں مصروفیت رہے گی اور کام میں بہتری کیلئے خاصی جدو جہد کرنی پڑے گی۔

**دوسرا ہفتہ**: بہت سے کام خود بخود سُدھر جائیں گے۔ قسمت ساتھ دے گی۔ جس کے باعث دوستوں کا بھی تعاون حاصل ہوگا۔ ملازم پیشہ افراد سیر و سیاحت کا پروگرام بنا سکیں گے۔ شخصیت میں نکھار کے ساتھ سوچ میں بھی پختگی آئے گی جو کہ فائدہ مند ہوگی۔ روحانیات میں اضافہ ممکن ہے۔ بیرون ملک سفر کی خواہش میں ابھی تاخیر ہوسکتی ہے۔ معاملات کو بہتر طور پر سنبھال سکیں گے۔

**تیسرا ہفتہ**: اس ہفتے نصیب یاوری کرنے سے بہت سے بگڑے ہوئے کام بن جائیں گے اور کاروباری سفر فائدہ مند رہے گا۔ روحانیت کے شوق کو فروغ حاصل ہوگا۔ دوست احباب کی وجہ سے پریشانی ہوسکتی ہے۔ ہمسائیوں کا تعاون حاصل ہوگا۔ مسائل میں پریشانی' معاملات میں تاخیر' خواہ مخواہ کا ذہنی کھچاؤ' غلط فہمیاں' بحث ومباحثہ' معاملات میں جلد بازی اور ذہنی خلل ممکن ہے ان ایام میں صدقات دینا بہتر رہے گا۔ کاروباری امور میں پریشانی آسکتی ہے۔

**چوتھا ہفتہ**: اس ہفتے سفر کے مواقع پیش آئیں گے جس کے باعث نصیب یاوری کر سکے گا اور درپیش شدہ مسائل حل ہوسکیں گے۔ غلط فہمیاں دور ہوسکیں گی۔ کاروبار وسعت اختیار کر سکے گا جس کے باعث مالی پوزیشن مزید مستحکم ہوسکے گی۔ جلد بازی سے گریز کریں۔ ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔ نیا کام شروع کرنا بہتر نہ رہے گا۔ سوچ محدود ہو کر رہ جائے گی۔ حالات سے نپٹنے کیلئے کسی بزرگ سے راہنمائی مفید رہے گی۔

**سعد تواریخ**: **19,18,17,16,15** اپریل

**نحس تواریخ**: **25,21,15,9,8,7,6** اپریل

**حمل**

21Marc
20April

ستارہ: مریخ
حروف: ال ع
دن: منگل
عدد: 9
رنگ: سرخ یا قرمزی
پتھر: یاقوت، مرجان، سرخ عقیق، ہیرا

Element: Fire
RulingPlanet: Mars
Symbol: The Ram
YourStone: Ruby
LifePursuit: The thrill of the moment.
SecretDesire: To lead the way for others.

## TAURUS

آپکا حاکم ستارہ زہرہ یکم تا **3** اپریل بارہویں راجع رہتے ہوئے حاسدین سے محتاط رہیں جبکہ **4** تا **28** اپریل گیارہویں جس میں سے **4** تا **15** اپریل راجع اور **16** تا **28** اپریل حالتِ مستقیم میں آئے تو دوستوں سے فائدہ، دیرینہ خواہشات کی تکمیل ممکن ہو اور ماہ کے آخر میں پھر سے **30,29** اپریل بارہویں میں رہے تو تب صدقات دیں اور وہم وشکوک سے گریز کریں۔ **10,9** اپریل اور **22,21** اپریل ان ایام میں زہرہ زحل تربیع سے حالات میں احتیاط لازم ہو اور معاملات سنجیدگی سے طے پاسکیں۔ اور دوسروں سے اختلافات بڑھ سکتے ہیں۔ مثبت حکمتِ عملی اور مخلص احباب کی مشاورت سے معاملات انجام دیں۔ **18,17** اپریل زہرہ مریخ تسدیس سے صحت مند اقدامات مشترکہ امور میں خاطر خواہ فائدہ اور صحتِ جسمانی میں بہتری۔ تزئین و آرائش اور تخلیقی کاموں میں توجہ بڑھے۔

**پہلا ہفتہ**: نامکمل کام بخوبی انجام کو پہنچے گا۔ جس سے ڈپریشن میں کمی آئے گی۔ خواہشات کی تکمیل اور محبت سے متعلقہ معاملات میں خاطر خواہ فائدہ ہوگا۔ آپ کی سحر انگیز گفتگو دوسروں پر اثر انداز ہوگی جس سے آپ کی اہمیت میں اضافہ ہوسکے گا۔ دوستوں کا تعاون حاصل رہے گا۔ دوسروں پر بھروسے میں اضافہ ممکن ہے۔ وراثتی معاملات کے احسن طور پر حل ہونے سے مالی پوزیشن بہتر ہوسکتی ہے۔

**دوسرا ہفتہ**: ملازم پیشہ افراد کیلئے یہ ہفتہ کافی اہمیت کا حامل رہے گا۔ نئے افراد سے مل کر کاروبار کو بہتری کی طرف بڑھا سکیں گے۔ تخلیقی صلاحیتوں میں اضافہ فائدہ مند رہے گا۔ روحانیت کے شوق میں اضافہ اور بیرون ملک جانے کا پروگرام بن سکتا ہے۔ معاملات میں احتیاط برتئے ورنہ تعلقات میں کشیدگی کا اندیشہ ہے۔ لین دین کے معاملات میں خاص احتیاط برتیں۔

**تیسرا ہفتہ**: اس ہفتے سفر کے مواقع آئیں گے اور نصیب یاوری کر سکے گا جس کے باعث مالی اور دوسرے مسائل ختم ہوسکیں گے۔ کاروباری معاملات احسن طریقے سے حل ہوسکیں گے اور اہم معاہدے کریں گے جو بعد میں فائدہ مند ثابت ہوں گے۔ ذہنی و فنکارانہ صلاحیتیں اُجاگر ہوسکیں گی مالی مسائل کا سامنا ہوسکتا ہے۔ ہمت سے حالات کا سامنا کرنے سے معاملات جلد سدھر سکیں گے۔

**چوتھا ہفتہ**: اس ہفتے آپ دماغ سے زیادہ دل کے فیصلوں پر عمل کریں گے۔ شراکتی کام منافع بخش رہیں گے۔ ملازم پیشہ افراد کو مالی مسائل پیش آسکتے ہیں۔ جس کے باعث وہ ڈپریشن کا شکار ہوسکتے ہیں۔ سخاوت و دوستی میں اضافہ اور کام میں خوبصورتی کو سراہا جائے گا۔ سماجی امور بہتر رہیں گے۔ شریک حیات کی خواہشات کا احترام کرتے ہوئے پوری کر سکیں گے۔ شراکتی امور فائدہ مند رہیں گے۔

**سعد تواریخ**: یکم **28,19,14,9,5** اپریل

**نحس تواریخ**: **30,25,24** اپریل

**ثور**

21April
21May

ستارہ: زہرہ ♀
حروف: ب۔و
دن: جمعہ
عدد: 6
رنگ: ہلکا نیلا یا سبز
پتھر: اوپل، سبز پکھراج

Element: Earth
RulingPlanet: Venus
Symbol: The Bull
YourStone: Emerald
LifePursuit: Emotional and financial security.
SecretDesire: To have a secure, happy and wealthy life/ marriage.

